رجسٹرڈ نمبر اے ۷۸۱

دسمبر ۱۹۴۲ء

# معارف

مجلس المصنفین کا علمی ماہوار رسالہ
مجلس دار المصنفین کا ماہوار علمی رسالہ

مرتبہ

سید سلیمان ندوی

قیمت :- پانچ روپیہ (۵) سالانہ

دفتر دار المصنفین اعظم گڈھ

# سیرۃ النبی صلی اللہ علیہ وسلم

رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے حالات وغزوات، اخلاق وعادات اور تعلیم وارشاد کا یہ عظیم الشان کتابی ذخیرہ جس کا نام سیرۃ النبیؐ عام طور سے مشہور ہے مسلمانوں کے موجودہ ضروریات کو سامنے رکھکر صحت واہتمام کے ساتھ مرتب کیا گیا ہے،

اب تک اس کتاب کے چھ حصے شائع ہوچکے ہیں، پہلے میں ولادت سے لے کر فتح مکہ تک کے حالات اور غزوات ہیں، اور ابتدا میں ایک نہایت مفصل مقدمہ لکھا گیا ہے جس میں فن سیرت کی تنقید و تاریخ ہے، دوسرے حصہ میں تکمیل دین، تاسیس حکومت الٰہی، وفات، اخلاق وعادات، اعمال عبادات اور اہلبیت کرام کے سوانح کا مفصل بیان ہے، تیسرے حصہ میں آپ کے معجزات وخصائص نبوت پر بحث ہے، اس میں سب سے پہلے عقلی حیثیت سے معجزات پر متعدد اصولی بحثیں کیگئی ہیں، پھر ان معجزات کی تفصیل ہے جو بروایات صحیحہ ثابت ہیں، اس کے بعد ان معجزات کے متعلق غلط روایات کی تنقید وتفصیل کی گئی ہے، چوتھے حصہ میں ان اسلامی عقائد کی تشریح ہے جو آپ کے ذریعہ مسلمانوں کو تعلیم کیے گئے ہیں، کوشش کی گئی ہے کہ اس میں قرآن پاک اور احادیث صحیحہ سے اسلام کے عقائد لکھے جائیں، پانچویں حصہ میں عبادت کی حقیقت، عبادات کی تفصیل وتشریح اور ان کے مصالح وحکم کا بیان ہے، اور دوسرے مذاہب کے عبادات سے ان کا مقابلہ وموازنہ ہے، چھٹے حصہ میں حقوق فضائل، اور آداب کے عنوانوں اور اس کی ذیلی سرخیوں کے تحت اخلاقی تعلیمات کی تفصیل ہے،

| قیمت بڑی تقطیع | حجم | قیمت ملکی | قیمت ولایتی | قیمت چھوٹی تقطیع | حجم | قسم اول | قسم دوم |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| سیرۃ النبیؐ۔ حصہ اوّل | × | × | × | سیرۃ النبی حصہ اوّل | ۵۶۱ | × | للعہ |
| 〃 〃 دوم | ۳۵۱ | ے | للعہ | 〃 〃 دوم | ۴۳۸ | صہ | عہ۸ |
| 〃 〃 سوم | ۵۹۶ | للعہ | عہ۸ | 〃 〃 سوم | ۶۹۴ | معہ | صہ |
| 〃 〃 چہارم | ۶۸۶ | ے | للعہ | 〃 〃 چہارم | ۸۸۸ | معہ۸ | صہ۸ |
| 〃 〃 پنجم | ۳۶۸ | للعہ | عہ۸ | 〃 〃 پنجم | ۴۹۳ | صہ | عہ۸ |
| 〃 〃 ششم | ۶۱۲ | صہ | للعہ | 〃 〃 ششم | ۸۷۲ | معہ | صہ |

# دائرۃ المعارف

یعنی

## معارف اعظم گڈہ

کی

## ۵۰ ویں جلد

از جولائی ۱۹۴۲ء تا دسمبر ۱۹۴۲ء

مرتبہ

سید سلیمان ندوی

مطبوعہ معارف پریس اعظم گڑھ

# فہرست مضمون نگاران معارف

## جلد ۵۰

## جولائی ۱۹۴۲ء تا دسمبر ۱۹۴۲ء

(بہ ترتیب حروفِ تہجی)

## شعراء

# فہرست مضامین

## جلد ۵۰

## جولائی ۱۹۴۲ء تا دسمبر ۱۹۴۲ء

(بہ ترتیب حروف تہجی)

جلد ۵۰ ماہ جمادی الاُخری ۱۳۶۱ھ مطابق ماہ جولائی ۱۹۴۲ء عدد ۱

# مضامین





بسم اللہ الرحمن الرحیم

# شذرات

## مولانا حیدر حسن صاحب محدث ٹونکی کی وفات

مولانا حیدر حسن خاں صاحب محدث ٹونکی جو تقریباً دس پندرہ برس تک دارالعلوم ندوۃ العلما لکھنؤ میں شیخ الحدیث رہ کر دو سال ہوئے کہ ریاست کی خواہش پر اپنے وطن چلے گئے تھے، افسوس ہو کہ چند روز ہوئے کہ اپنے وطن ہی میں وفات پائی، محدث مرحوم اور ان کے بڑے بھائی مولانا محمود حسن خاں صاحب مصنف معجم المصنفین اس وقت کے علما میں ایسے دو نامور فرد تھے کہ جن کے وجود پر علم و فضل اور ورع و تقویٰ کو ناز تھا، الحمد للہ کہ ابھی مولانا محمود حسن خاں صاحب ہم میں موجود ہیں، مگر افسوس ہو کہ ان کے چھوٹے بھائی مولانا حیدر حسن خاں صاحب نے اس عالم فانی کو الوداع کہا، ایسے زمانہ میں جب نام کے مولویوں کی تعداد گو کثرت حاصل کر رہی ہی، مگر کام کے علما روز بروز کم سے کم ہوتے جا رہے ہیں، مرحوم کی وفات مشرقی علم و فضل کی کائنات میں حادثۂ عظیم سمجھی جائے گی،

---

مرحوم بڑے جامع العلوم تھے، علوم عقلیہ و نقلیہ و ریاضیہ کے وہ یکساں ماہر تھے، زیادہ تر اپنے بڑے بھائی مولانا محمود حسن خاں صاحب سے پڑھا تھا، حدیث کی سند شیخ حسین صاحب عرب یمنی خزرجی سے حاصل کی تھی، استفادۂ باطنی میں بھی ان کا مرتبہ بلند تھا، انھوں نے مکہ معظمہ جا کر حضرت حاجی شاہ امداد اللہ صاحب رحمۃ اللہ علیہ سے فیض حاصل کیا تھا، اور ماشاء اللہ زہد و عبادت بے تکلفی اور تواضع میں بزرگوں کا نمونہ تھے، علوم عقلیہ و ریاضیہ میں بھی ان کا درجہ بلند تھا، اور علوم نقلیہ میں وہ ماہر کامل تھے، علم حدیث کو بطرز حنفیہ بہت خوبی سے پڑھاتے تھے، رجال پر ان کی نظر وسیع تھی، ان کے درس کا طریقہ یہ تھا کہ حدیث پڑھاتے وقت احادیث کی ساری کتابیں

اور اسماء الرجال اور اصول کی کوئی مستند کتاب اُردگرد رکھ لیتے تھے، ہر نزاعی مسئلہ پر وہ داد تحقیق دیتے وقت اپنے شاگردوں کو ہر حوالہ کی حدیث کو نکال کر دکھاتے، اور رجال پر بحث کرتے وقت راوی کی حالت زبانی بیان کرکے مزید تشفی کیلئے انکو کتاب کھولکر اس راوی پر جرح و توثیق کے اقوال بھی دکھادیتے، اور اصول سے اپنے مدعا کو ثابت کرتے تھے،

ان سے اکثر مسائل میں گفتگو آتی رہتی تھی، مگر وہ ہمیشہ حاضر العلم نظر آئے، اور جب کبھی کوئی بات سمجھ میں نہیں آتی، صاف اقرار کرلیتے تھے، اور دوسرے وقت وہ اس کو دوبارہ سمجھ کر بحث میں لاتے تھے، اس علم و فضل پر بیحد منکسر، بیحد خاکسار، بیحد متواضع، اتباعِ سنت اور پابندیِ شریعت میں ممتاز تھے، ان کی نماز خضوع و خشوع اور سکون و طمانیت کی تصویر ہوتی تھی، دار العلوم کی مدرسی کے زمانہ میں لکھنؤ کے اکثر اہل علم ان کے معترف و مداح تھے، اور مسائل میں ان کا فیصلہ قول فیصل کا حکم رکھتا تھا، اللہ تعالیٰ اس مجموعۂ خوبی کو اپنے فضل و کرم سے نوازے، اور مراتب اعلیٰ عنایت فرمائے،

ہندوستانی ایکاڈیمی الہ آباد جو کئی سال سے حکومت کی تحقیقاتی قید و بند میں گرفتار تھی، اخبارات سے یہ معلوم کرکے اطمینان ہوا کہ وہ اب گورنر صاحب صوبہ کے حکم سے آزاد کردی گئی ہی، ہز اکسلنسی نے تحقیقاتی کمیٹی کی ایک دو باتوں سے اتفاق اور اس کے اکثر فیصلوں سے بجا اختلاف کیا ہے، ہز اکسلنسی کی یہ ادب نوازی اس وقت جب دنیا خون میں نہا رہی ہی، اور دوبارہ اس کی امداد کا اجرا جب ہر حکومت جو کچھ اس کے خزانہ میں ہی جنگ کی قربانگاہ پر چڑھا رہی ہی، بیحد تعریف کے قابل ہے،

اگر یہ بات جو ہمارے بہت سی ہموطنوں پہ گراں گذریگی صفائی اور ایمانداری کے ساتھ کہدی جائے تو بیجا نہ ہوگا، کہ ہمارے بہت سی ہموطن جو ہندی کو صوبہ کی زبان بنانے کے لئے سالہا سال سے بیقرار ہیں، ہر اس کوشش کو جس سے اردو کی بقا اور قیام کو کوئی مدد ملے، حد درجہ ناپسند کرتے ہیں! اور اسلئے ہندوستانی ایکاڈیمی الہ آباد ہمیشہ انکی نظروں میں اسلئے کھٹکتی رہی کہ یہ ہندی کیساتھ ہندی کے برابر برابر اردو کو کیوں جگہ دیتی اور اسکی بقا و قیام میں کیوں کوشش کرتی ہی،

کانگریس گورنمنٹ کے عہد میں وزیر تعلیم اور اسپیکر جس طرح کھلم کھلا اور بالاعلان ہندی کی اشاعت

اور امداد کا کام انجام دیتے رہے، وہ کچھ چھپی بات نہیں، ان ہی کے اشارہ سے ہندوستانی ایکاڈیمی پر اس نام سے تحقیقات کا پہرہ بٹھایا گیا کہ اس کے ذریعہ سے اردو اور ہندی دو زبانوں کے بجائے، ایک ہندوستانی زبان کا کام کس طرح لیا جا سکتا ہے، حالانکہ اس کے بنانے کی غرض یہ کبھی نہ تھی، بلکہ فریقانہ جھگڑوں سے الگ رہ کر دونوں زبانوں کی برابر کی خدمت تھی،

یہ سب کو معلوم ہے کہ خاکسار نے مخالفتوں کے باوجود ہندوستانی نام اور ہندوستانی زبان کی پرزور حمایت کی تھی، اس سے مقصود یہ تھا کہ دونوں قوموں کے درمیان بول چال کی زبان ایک ہے، اور جبکی صورت یہ تھی کہ ہمارے اردو اور ہندی کے اہل قلم چند اصول پر مل کر ایک ہوتے، اور دونوں کوشش کرتے کہ اپنی زبان کو آسان سے آسان کریں، اور لفظوں کے پرتال کا طریقہ یہ ہوتا کہ وہ لفظ قبول کئے جاتے جو چلن میں ہیں، اس کے لئے نہ قاموس کے ورق کھولے جاتے اور نہ شبد ساگر سے دیکھ دیکھ کر بولے اور لکھے جاتے، مگر افسوس کہ یہ میری تحریک عام طور سے کامیاب نہ ہو سکی، اس کا سبب صرف ایک تھا اور وہ یہ کہ ہمارے سیاسی ہندی کے حامی یہ فیصلہ کر چکے ہیں کہ وہ ہندی کو یعنی سنسکرتی ہندی کو اس صوبہ کی سرکاری اور تعلیمی زبان بنا کر چھوڑیں گے، اس خیال کے حامی اگر صوبہ کی تعلیمی وزارت، مجلس قانون ساز کی صدارت اور ہماری سب سے پرانی تعلیم گاہ (یونیورسٹی) کی وائس چانسلری کی کرسیوں پر ہوں تو نتیجہ کے متعلق فیصلہ مشکل نہیں،

ہندی کے بعض حامیوں کی طرف سے یہ بات کہی گئی ہے کہ اردو مسلمان بادشاہوں کے دربار میں پیدا ہوئی اور صرف ان لوگوں کی زبان رہی جو درباروں سے تعلق رکھتے تھے، باقی سارے ملک کی زبان ہمیشہ ہندی ہی رہی ہے، افسوس ہے کہ یہ نظریہ ایک بڑی یونیورسٹی کے وائس چانسلر کی طرف سے پیش کیا گیا ہے، اس سے اندازہ ہوگا کہ علمی اور تاریخی مسئلوں میں بھی ذہنی تنگ نظری حقیقت کو کس طرح بدلنے پر مجبور کرتی ہے، اردو کی ہزار سال کی تاریخ اب بالکل سامنے آگئی ہے، اسکو دیکھ کر ہر شخص فیصلہ کر سکتا ہے کہ یہ زبان عوام کے جھونپڑوں، بیوپاریوں کی دوکانوں، لشکریوں کے خیموں اور فقیروں کی خانقاہوں سے نکل کر بادشاہوں کے درباروں تک پہنچی ہے، یہ دربار سے بازار بازار سے دربار تک نہیں پہنچی ہے، اور یہی واقعہ اردو کی ملکی ضرورت کے راز کو فاش کرتا ہے،

# مقالات

## عہدِ نبویؐ کے عربی ایرانی تعلقات

از

جناب ڈاکٹر محمد حمید اللہ صاحب استاذ جامعہ عثمانیہ

قبل اسلام جزیرہ نمائے عرب زیادہ تر صحرا ہے، اس لئے وہان کی آبادی اپنی غذا تک کے لئے قدیم سے بیرونی درآمد کی محتاج رہی ہے، تعدد ازدواج سے آبادی مین تیز اضافہ اور ذرائعِ معیشت مین خانہ جنگیون وغیرہ کے باعث روزافزون انحطاط عربون کو اکثر ترکِ وطن پر قدیم سے مجبور کرتا رہا ہے ایک طرف وہ خطرناک بحری راستہ سے مشرقی افریقہ جاتے رہے، تو دوسری طرف شمال مشرق مین عراق کی طرف اور شمال مغرب مین فلسطین کی طرف بھی خشکی کے راستہ سے ہمیشہ ان کا[1] رُخ رہا، بعد مین ملاحی مہارت بڑھنے پر وہ ہند اور چین تک تجارت کے لئے آنے جانے لگے،

جہان تک ایران کا تعلق ہے، اس کو سب سے پہلے معلوم ہوتا ہے، کہ قبیلۂ طےؔ ہی سے سابقہ پڑا، چنانچہ اب یہ مسلمات سے سمجھا جاتا ہے، کہ فارسی لفظ تازی، اور اسی کا بگڑا ہوا چینی لفظ

---

[1] اسکی قدامت اور وسعت کے لئے دیکھئے میرا مقالہ "عربون کے تعلقات بیزنطینیون سے" مجلۂ تحقیقاتِ علمیہ جامعہ عثمانیہ سالنامہ سوم، مختصر یہ کہ سنٹ پاول کے زمانہ مین دمشق مین ایک عرب بادشاہ حارث حکمران تھا، تو حلب جیسے شمالی علاقون تک مین عرب کی راجدھانیان قائم ہو چکی تھین،

تاشی (جس سے عرب مراد ہوتے ہین) اسی لفظ "طی" کی بگڑی ہوئی صورت ہی۔[1]

ان تارکانِ وطن کی تعداد ایرانی صوبۂ عراق مین اتنی زیادہ ہوگئی تھی، کہ انھون نے عہد نبوی سے صدیون قبل حیرہ (کوفہ) مین ایک طاقتور سلطنت قائم کرلی تھی، اور لخمی قبیلہ کے ان عرب حکمرانون پر ماحول کا کچھ اتنا اثر پڑا کہ شام کی طرف جانے والے غسانیون کے برخلاف انھون نے خانہ بدوشی تک ترک کردی، اور بستیون مین بس کر عربی تہذیب کی عظیم الشان خدمت انجام دینے لگے،

ایرانی شہنشاہون نے مختلف مصلحتون سے انھین ہاتھوں ہاتھ لیا، چنانچہ ایک طرف تو یہ عرب اور ایران (عراق) کے مابین حد فاصل اور حاجز مملکت (Buffer State) بنے، اور خانہ بدوش بدویون کی عراق مین لوٹ مار کی نہین خود یہ لوگ جھیلنے لگے،[2] اور ایرانی امن مین ہوگئے، تو دوسری طرف ایرانی جو روز افزون آرام طلب ہوتے جارہے تھے، مفت کے عرب رضا کارون سے اپنی فوج مین کثیر تعداد مین کام لینے لگے، اس سے عربون مین جنگجوئی اور فوج آرائی کی روح نہ صرف تازہ رہی بلکہ صیقل پاتی اور نطرت مین رچتی گئی، تو ساتھ ہی ایرانی روز بروز جنگ سے ڈرنے لگے، اور بزدل ہوتے گئے، ایرانی بیزنطینی جنگون مین ایک سے زیادہ مرتبہ ان عربی فوجون نے جو فیصلہ کن اور عظیم الشان حصہ لیا، اور ایرانی حکومت کے لئے صرف اپنے بل بوتے پر جو وسیع فتوحات حاصل کین، ان سے ہر کوئی واقف ہے، ان کے دہرانے کی ضرورت نہین، یہ امر البتہ نمایان کئے جانے کے قابل ہے، کہ بیزنطینی قیصرون نے ضجعیون اور پھر غسانیون سے جنگی حلیفی کرلی، اور ایرانی کسراؤن کے لئے بھی ناگزیر تھا کہ اسی کے مماثل طاقتور عربون کو اپنا حلیف بنائے رکھین،

عرب کے جانورون تک کی وفاداری ضرب المثل ہے، پھر حیرہ کے حکمرانون پر کسرایانِ ایران کا اعتماد کیون نہ بے پایان ہوتا، کسی اور ملک مین یہ نظیر نہ ملے گی، جیسی یہان ملتی ہے، کہ کسرائے ایران

---

[1] بریٹ شنائڈر کا انگریزی رسالہ "عربون کے متعلق چینیون کے معلومات" (ص۶) [2] تنبیہ مسعودی ص ۱۸۱

اپنے ولی عہد کو اپنے جونیر حلیف بلکہ ماتحت حکمران حیرہ کے ہان بھیج دے، تاکہ وہین اس کی تعلیم و تربیت ہو، بعد مین بدوی روایات کے حامل اس شہزادے نے حکمران بن کر دنیا پر یہ ثابت کر دیا کہ حیرہ کا عربی ماحول مدائن کے ایرانی ماحول سے کہین زیادہ مفید و کردار ساز تھا،

حیرہ والون کی خدمات خود عرب کے لیے کچھ کم اہم نہ تھین، عربی شعراء اور تاجر ہمیشہ ان کے دربار مین بھرے رہتے تھے، اور غیر محسوس طور سے تاثر و تاثیر کرتے چلے جاتے تھے، اور غالباً صحرانشینون سے اس مسلسل تعلق ہی نے باوجود عیش و ترفہ کے لخمی حکمرانون مین بہت سی اچھی بدوی صفتین مثلاً بات کا پاس اور آن کے لئے جان تک کی پرواہ نہ کرنا، بہت کچھ برقرار رکھین،

عربی رضاکارون کی وفاداری اور اطاعت شعاری نے رفتہ رفتہ دربار مدائن کو یہ بھلا دیا کہ حیرہ کمزور اور جونیر حلیف سہی، لیکن ماتحت اور غلام نہ تھا، مجوسی و مزدکی روایات نے عصمت و ناموس کا تصور ہی ایرانی دربار سے مٹا دیا تھا[1]، اسی لئے انھون نے اس مین کوئی برائی ہی نہین سمجھی کہ انھی اصول کا اطلاق عرب حکمران کی بہو بیٹیون پر کیا جائے، اس کے نتیجہ سے سب واقف ہین کہ حکمرانِ حیرہ کو مدائن طلب کیا گیا، اور اس وفاشعار نے جانتے بوجھتے اسکی تعمیل کی، تو تحفظ عصمت کے جرم مین اس کا سر قلم کیا گیا، اور نشۂ غرور مین چور شہنشاہ نے حاجز مملکت کو بھی فنا کر دینے کا حکم دیا، چنانچہ حیرہ مین ایرانی افسر آدھمکے اور گو برائے نام ایاس بن قبیصہ نامی ایک عرب کو بھی وہان کے عربون کا سردار بنا یا گیا، لیکن سلطنت حیرہ کا ایران سے الحاق کر کے ایک معمولی صوبہ بنا دیا گیا، یہ قصہ یہین ختم نہ ہوا، بلکہ حکمران حیرہ نے اپنے پاس کا بعض امانتی مال اصل مالکون کو پہنچانے کے لئے بعض بدوی قبائل کے سردارون کے سپرد کیا، تو شہنشاہی احکام اسکی فوری حوالگی کے لئے پہنچے، اور انکار پر سزادہی اور

[1] مزدکنے ملکۂ ایران کے متعلق بھرے دربار مین شہنشاہ سے جس بے باکانہ بے حمیتی کا اظہار کیا تھا، اس سے عربی خوان بے خبر نہ ہونگے،

عربوں کی بالکلیہ تباہی کے لئے ایک عظیم الشان ایرانی لشکر روانہ کیا گیا، مگر اب کی دفعہ قدرت نے ایران کو ایک تنبیہ کرنی چاہی، اور ذی قار کی جھیل پر ان کی فوج کو جان پر کھیلے ہوئے بدوؤن نے کاٹ کر رکھدیا، مگر دربار ایران نے بجائے سبق لینے اور اپنی اصلاح کرنے کے عربوں پر مزید ستم آرائی شروع کردی، اور انھین روز افزون اپنا دشمن بنانا شروع کیا، (اب جناب رسالت مآب صلعم کا مدنی دور زندگی شروع ہو چکا تھا) اور خلافت صدیقی کے آغاز پر اسی ایرانی سرحد کے ستم رسیدہ مثنیٰ شیبانی کا ایران پر حملہ کے لئے اپنے رضاکارانہ خدمات کا پیش کرنا زیادہ تر ایران کی اسی عرب کش سیاست کا ردِ عمل تھا،

اس واقعہ سے چند ہی سال قبل یمنیوں کی دعوت اور تعاون سے ایرانیون نے حبشیون کو نکال کر یمن پر قبضہ کر لیا تھا، اور وہرز کی فوجی گورنری کے بعد لائق باذان وہان گورنر بنا، لیکن پائے تخت ایران مین کچھ ایسی تیزی سے شاہ گردی ہو رہی تھی، کہ مٹھی بھر ایرانی فوج کے لئے کسی مزید کمک کی غیر موجودگی مین یمن پر قبضہ رکھنا بڑا دشوار ہو گیا تھا،

حیرہ اور یمن کے علاوہ مشرقی اور جنوب مشرقی عرب کے ساحلی علاقون یعنی عمان اور الحسار مین بھی (جسے اُس زمانہ مین بحرین کہا جاتا تھا) ایرانی اثرات مستحکم ہو گئے تھے، عمان مین جلندی بن المستکبر کا خاندان کسرائے ایران کی طرف سے حکمران نامزد ہوا تھا، جس کے کچھ حالات محمد بن حبیب (المتوفی ۲۴۵ھ) نے اپنی مشہور کتاب المحبر (مخطوطہ دائرۃ المعارف حیدرآباد) مین لکھے ہین، اور بعد مین اسی جلندی کے بیٹون جیفر اور عبد سے جناب رسالت مآب صلعم نے تخاطب فرمایا تھا، عمان وسیع ملک ہے وہان کے ایک اور عرب سردار ہوذہ بن علی کو کسریٰ نے ایک جواہر نگار ٹوپی عطا کی تھی، اسی لئے اس کا لقب ذو التاج یا صاحب التاج مشہور ہو گیا تھا، (دیکھئے اشتقاق ابن دُرید ص ۲۰۹ عقد الفرید ابن عبدربہ جلد ۲، ص ۶۷) الحسار مین کسی عرب ریاست کا بظاہر پتہ نہین چلتا، اور وہان کے صدر مقام ہجر مین ایرانی فوجی گورنر (مرزبان) رہا کرتا تھا، بعض غیر موروثی عرب افسر بھی تھے،

عرب مؤلفون کے ہان اس قسم کے تذکرے کثرت سے ملتے ہین، فلان عربی شیخ نے فلان بادشاہ (کسریٰ، قیصر نجاشی وغیرہ) کے ہان باریابی حاصل کی، ابن عبد ربہ نے اس کا ایک مستقل باب (الوفادات) ہی قائم کیا ہے، ایسے ہی ایک شخص سے خوشنودی کے سلسلہ مین کہتے ہین کہ شیخ کی خواہش پر کسریٰ نے ایک مہندس (انجینیر) بھیجا، جس نے وادی وج مین ایک فصیل دار قلعہ تعمیر کیا، جسے طائف کہنے لگے (کتاب الاغانی جلد ۱۲ صفحہ ۴۸-۴۹) اس کے استحکام کا اندازہ اسی سے لگایا جاسکتا ہے، کہ فتح مکہ و حنین کے بعد طائف کو اسلامی فوجون نے آگھیرا تھا، اور باوجود منجنیق اور دبابون کے استعمال کے محاصرہ ختم ہوتا نہ نظر آیا، اور جناب رسالت مآب صلعم نے مزید جانی نقصان نامناسب سمجھ کر محاصرہ اٹھا لیا تھا،

ابتدائے اسلام

ایران آتش پرست تھا، انتہائی جنسی اباحیت رکھی تھی تو حقیقی بہنون اور صلبی بیٹیون تک کو وہان ازدواجی اغراض کے لئے محرمات مین نہین شامل کیا جاتا تھا، غالباً اسی قسم کے معاملات ہون گے جس نے مشرک عیسائیون کو جناب رسالتمآب صلعم کی نظر مین مجوسیون پر قابل ترجیح بنا دیا تھا، قرآن مجید کی سورۂ روم بھی انھی جذبات کی ترجمان ہے،

ابن ہشام (صفحہ ۲۷۰) وغیرہ نے روایت کی ہے کہ ابتدائے اسلام مین جب آنحضرت صلعم مختلف قبائل کو اسلام کی دعوت اور اسلام کی مدد کی ترغیب دیتے، تو علاوہ اُخروی روحانی ثواب کے وعدے کے یہ پیشینگوئی بھی فرماتے کہ کسریٰ و قیصر کی دولت تمھارے قدمون پر نچھاور ہو گی، جنگ خندق مین سنگ مرمر کی چٹان کو توڑتے وقت چنگاریان اڑنے پر اسی پیشینگوئی کا اعادہ فرمایا گیا تھا، (دیکھو طبری وغیرہ)

مین نے ایک مستقل مضمون مین اس پر تفصیل سی بحث کی ہے[۱] کہ ۶ھ کی صلح حدیبیہ کو قرآن مجید نے "فتح مبین" اور "نصر عزیز" کیون کہا ہے، اور کس لئے اسے اسلام اور مسلمانون کی سیاسی کامیابیون

---

[۱] دیکھئے رسالۂ سیاست حیدرآباد دکن، اپریل ۱۹۴۲ء

کاشہ کار سمجھا جاتا ہے، (مشہور عام خیال تبلیغ کی سہولت کچھ دل کو نہین لگتا) یہان اس کا دہرانا غیر ضروری ہے

بہر حال اس صلح سے جہان مسلمانون کے ہاتھ کھل گئے، اور وہ خیبر کے نوپذیر خطرے کا دو ہی تین ماہ مین استیصال کرنے کے قابل ہو گئے، وہین انھین نینوا مین ایرانیون کی بیزنطینیون (رومیون) کے ہاتھون عہد آفرین شکست کے سلسلہ مین بین الممالک صورت حال سے فائدہ اوٹھانے کا موقع مل گیا، (نینوا کی لڑائی شعبان ۶ھ مین ہوئی تھی، اس کے بعد ہی صلح حدیبیہ ہوئی)

بلاذری (فتوح ص ۷۹) اور ابن الاثیر (کامل ۲/۱۴۵) نے بیان کیا ہے، کہ ایرانی مقبوضۂ بحرین کے ایک عربی النسل افسر منذر بن ساوی کو جناب رسالت مآب صلعم نے سب سے پہلا خط ۶ھ ہی مین روانہ کیا تھا، غالبًا کسرائے ایران کا خط بھی اسی نامہ بر کے ذریعہ سے بھیجا گیا ہوگا، جس نے بحرین کے حاکم سے خواہش کی، کہ اسے کسری کے پاس مدائن بھیج دے،

یہان اسکی غالبًا ضرورت نہین کہ سماوہ، بحرین، عمان، یمن وغیرہ عرب کے جملہ ایرانی مقبوضات سے عہد نبوی مین جو اسلامی تعلقات رہے ان کی پوری تفصیل اور ان کا ارتقا بتایا جائے، ورنہ ان علاقون کے ایرانی افسرون یا عرب شیوخ کے نام لکھے ہوئے کئی درجن نامہ ہاے نبوی تاریخ نے محفوظ رکھے ہین، ایک منذر ہی کے نام کے نو خط ملتے ہین، جن مین بحرین کی سیاسیات کی پوری تاریخ محفوظ ہے، ان کے متن کے لئے میری حقیر تالیف الوَثَائق السِّيَاسِيَة دیکھی جا سکتی ہے، (جس کی طباعت کے بعد اوائل ۱۳۶۱ھ مین کتب خانہ خدا بخش مرحوم پٹنہ مین قبیلۂ عبد القیس سے کیا ہوا ایک اور معاہدہ کتاب وَسِيلَةُ المُتَعَبِّدِين مین دستیاب ہوا ہے) یہان صرف شہنشاہ ایران سے خط و کتابت پر کچھ بحث کیجائیگی، جس مین متعدد گتھیان سلجھانی ہین،

تمام اسلامی مورخون محدثون اور دیگر مولفون نے متفقہ طور سے بیان کیا ہے، کہ صلح حدیبیہ کے بعد ہی جناب رسالت مآب صلی اللہ علیہ وسلم نے جب ہمسایہ ممالک کے حکمرانون کے نام اسلام کے تبلیغی

خطوط بھیجے، تو ان مین سے ایک کسرائے ایران کے نام بھی تھا، اس کا متن جس مین کچھ لفظی اختلافات بھی پائے جاتے ہین، یہ ہے،

| | | |
|---|---|---|
| (۱) | بسم اللہ الرحمٰن الرحیم | بسم اللہ الرحمٰن الرحیم |
| (۲) | من محمد رسول اللہ الی کسریٰ عظیم فارس، | محمد رسول اللہ کی طرف سے سردار ایران کسریٰ کے نام، |
| (۳) | سلام علی من اتبع الھدیٰ وآمن باللہ ورسولہ، | ہدایت پر چلنے اور خدا و رسول پر ایمان لانے والے کے لئے سلامتی ہو، |
| (۴) | وادعوک بدعایۃ اللہ فانی انا رسول اللہ الی الناس کافۃ، | مین تجھے خدا کا بلاوا دیتا ہون کیونکہ مجھے خدا نے تمام انسانون کی طرف بھیجا ہے، |
| (۵) | لانذر من کان حیا ویحق القول علی الکافرین، | تاکہ مین ہر زندہ شخص کو ڈراؤن کافرون کے متعلق خدا کی بات پوری ہو کر رہے گی، |
| (۶) | فاسلم تسلم، | اسلام لا سلامت رہے گا، |
| (۷) | فان ابیت فان اثم المجوس علیک، | اگر تو انکار کرے تو تمام مجوسیون کا وبال تجھی پر پڑے گا، |

یہ متن تاریخ طبری ص ۱۵۷۱ و ص ۱۵۷۲ (دو روایتین) صبح الاعشیٰ قلقشندی جلد نمبر ۶ صفحہ ۲۹۶، کتاب الصناعتین لابی ہلال العسکری، نیز جلد نمبر ۹ صفحہ ۳۰۷، اعلام السائلین عن کتب سید المرسلین لابن طولون، مکتوب نمبر ۳، المواہب اللدنیہ للقسطلانی جلد نمبر ۱ صفحہ ۲۹۱، تاریخ الیعقوبی جلد نمبر ۲ صفحہ ۸۳، نصب الرایۃ لاحادیث الہدایۃ للزیلعی، مکتوب نمبر ۹، مفید العلوم و مبید الہموم للقزوینی مکتوب نمبر ۲، دلائل النبوۃ لابی نعیم جلد نمبر ۲ صفحہ ۱۲۲، المنتقی لابی نعیم ورق نمبر ۳۵/ب (مخطوطہ حیدرآباد دکن)

نفریدون بک جلد ا ص ۳۱، وسیلۃ المتعبدین لعمر الموصلی جلد ۸ ورق نمبر ۲۷/ب (مخطوطہ بانکی پور) میں مکمل ملتا ہے، اور طبقات ابن سعد، اموال ابی عبید، صحیح البخاری، صحیح مسلم، مسند ابن حنبل وغیرہ میں جستہ جستہ ملتا ہے، اس پر کا تانی نے اپنی اطالوی "تاریخ اسلام" میں اور اسپرنگر نے اپنی جرمن کتاب سوانح و تعلیمات محمدی میں بحث کی ہے، ادارۂ معارف اسلامیہ لاہور کے اجلاس دوم کی روداد میں میرا بھی ایک انگریزی مضمون اس خط کے متعلق ملیگا،

جیسا کہ ابھی بیان ہوا، یہ متن مختلف تاریخوں نے لفظی اختلاف کے ساتھ روایت کیا ہے، اہم ترین یہ ہے بعض روایتوں میں "بسم اللہ الرحمن الرحیم" حذف ہو گیا ہے، اسکی کوئی اہمیت نہیں کیونکہ حذف عبارت کا عام رواج رہا ہے،

قلقشندی نے ابو ہلال عسکری سے جو متن نقل کیا ہے، صرف اسی ایک روایت میں "کسریٰ ابرویز عظیم فارس" کے الفاظ ہیں، اور باقی کسی نے بھی پرویز کا نام نہیں لیا ہے، میرا خیال ہے کہ پرویز کا نام بعد کا قیاسی اضافہ ہے، واللہ اعلم،

نـ۲ میں طبری کی ایک روایت میں وشھد ان لا الٰہ الا اللہ وحدہ لا شریک لہ وأن محمداً عبدہٗ ورسولہ کے الفاظ زائد ہیں، جو اصل فقرے کی صرف شرح معلوم ہوتی ہے،

نـ۳ میں دعاء اللہ اور دعایۃ اللہ کی روایتیں عام ہیں، رسالات نبویہ مؤلفہ عبد المنعم خان ٹونکی نے دعاء الاسلام کہیں سے نقل کیا ہے، مطلب سب کا ایک ہی ہے،

نـ۴ میں قرآنی آیت کے لحاظ سے بعض روایتوں میں "لینذر" بھی مروی ہے، جو عربی کے لحاظ سے ذرا تکلف سے ٹھیک ہوگا،

نـ۵ میں "فان" کی جگہ "وان" اور اسی طرح "ابیت" کی جگہ "تولیت" نیز "اثم المجوس علیک" کی جگہ "علیک اثم المجوس" وغیرہ فرق بھی ملتے ہیں، جو روایت بالمعنی کا نتیجہ ہیں، ان سے مطلب پر کوئی

اثر نہین پڑتا،

غرض یہ خط عبد اللہ بن حذافہ السہمی بحرین کے حاکم کے پاس لے گئے تھے، یہ ٹھیک طور سے نہین معلوم ہوتا کہ آیا عبد اللہ بن حذافہ ہی مداین گئے تھے، یا حاکم بحرین نے اپنے کسی آدمی کے ہاتھ اسے پایۂ تخت روانہ کیا تھا، بہر حال تمام اسلامی مؤلف بیان کرتے ہین، کہ کسریٰ (خسرو پرویز) نے طرز تخاطب دیکھتے ہی پورا خط پڑھے بغیر چاک کر دیا، اور نامہ بر کو سامنے سے نکلوا دیا، اس کے علاوہ یہ قصہ بیان کیا جاتا ہے، کہ کسریٰ نے یمن کے گورنر باذان کو حکم بھیجا کہ دو آدمی مدینہ روانہ کرے اور نبی عربی کو برضامندی ورنہ گرفتار کر کے مداین روانہ کرے، جب یہ لوگ مدینہ آئے تو جناب رسالت مآب صلعم نے اُن سے کہا کہ آج رات میرے رب نے تمھارے رب کو قتل کر دیا، اس پر وہ یمن چلے آئے، اور جلدی ہی مداین سے کسریٰ شیرویہ نے سرکاری اطلاع بھیجی کہ اس نے مصلحت عامہ کے تحت اپنے باپ کو قتل کر دیا، اور خود تخت نشین ہو گیا ہے، اور کہتے ہین، کہ شیرویہ کی پدرکشی کی تاریخ وہی تھی، جو حضرت رسول کریم صلعم نے فرمائی تھی، اور اس معجزہ کو دیکھکر باذان اور بہت سے یمنی مسلمان ہو گئے،

یہ واقعہ سیرۃ ابن ہشام (صفحہ ۴۶) پر مذکور ہے اور بظاہر ابن اسحاق کا بیان نہین ہے، بلکہ ابن ہشام نے زہری کی روایت خود اضافہ کی ہے، سیرۃ ابن ہشام صفحہ ۹۷۱ مین جہان بادشاہون کے نام خطوط کا ذکر ہے، وہان کسریٰ کے سلسلہ مین یہ قصہ بیان نہین ہوا ہے، تاریخ طبری (ص ۱۵۷۲ تا ۱۵۷۴) مین جہان اس سفارت کا ذکر ابن اسحاق کے حوالہ سے نقل ہوا ہے، وہین زہری کی روایت صرف اتنی بیان ہوئی ہے کہ کسریٰ کے نامۂ مبارک کو پارہ پارہ کر ڈالنے کی اطلاع ملی، تو آنحضرت صلعم نے فرمایا کہ خدا اوسکے ملک کو بھی پارہ پارہ کر دے، اور طبری نے شیرویہ کی پدرکشی کا قصہ زہری سے اس قطع کلام کے بعد یزید بن حبیب کی روایت کی بنا پر نقل کیا ہے، اور وہان زہری کا اس

سے تعلق نہیں ہے،

اس اختلاف کو ہم کوئی خاص اہمیت عام حالتوں میں نہیں دیتے، لیکن طبری نے جہاں یہ قصہ ۶ھ کے حالات میں حدیبیہ کے بعد بیان کیا ہے، وہیں ایران قدیم کے حالات میں، (ص ۱۰۰۹) یہ جملہ بھی عکرمہ کے حوالہ سے ایک غیر مربوط قصہ کے آخر میں لکھا ہے:-

| | |
|---|---|
| فاھلك الله كسرى وجاء الخبر | چنانچہ خدا نے کسریٰ کو ہلاک کر دیا، اور |
| الى رسول الله صلى الله عليه وسلم | اس کی اطلاع جناب رسالت مآبؐ کو حدیبیہ |
| يوم الحديبية ففرح و | کے دن پہنچی جس سے آپ کو اور آپ کے ساتھیوں |
| من معه، | کو خوشی ہوئی، |

جب خسرو پرویز کے مرنے کی اطلاع حدیبیہ کے دن آچکی تھی، تو پھر بعد میں پرویز کے نام خط لکھنا، اور پدر کشی کی اطلاع بطور معجزہ دینا سب بے بنیاد قصے بن جاتے ہیں، کثیر نویسی کی وجہ سے طبری کے ہاں بلا تنقید متضاد روایات کا آجانا اور روایات میں بھی بے احتیاطی سے قطع و برید ہو جانا ایک معروف واقعہ ہے جس سے ہر وہ شخص واقف ہے جس نے طبری کا غور سے مطالعہ کیا ہے، اسی بنا پر ابو نعیم کی دلائل النبوۃ (جلد نمبر ۲ ص ۱۲۴) کی یہ روایت خاص توجہ کی مستحق ہے کہ:

"رومیوں کے ہاتھوں ایرانیوں کو اسی دن شکست ہوئی تھی جس دن حدیبیہ کی صلح ہوئی اور جب اسکی اطلاع پہنچی تو جناب رسالت مآب صلعم کو بڑی خوشی ہوئی (کہ قرآن مجید کے سورۂ روم کی کئی سال قبل کی پیشنگوئی پوری ہو گئی)

نینوہ کی لڑائی شعبان ۶ھ (دسمبر ۶۲۷ء) میں ہوئی تھی، جیسا کہ اوپر بیان کیا گیا، عام طور سے اسلامی مورخ یہ بیان کرتے ہیں، کہ ہم حدیبیہ کے لئے مسلمان مدینہ سے ذی قعدہ ۶ھ میں نکلے لیکن امام ابو یوسف نے کتاب الخراج (ص ۱۲۸) میں یہ روایت بیان کی ہے، کہ جناب رسالت مآب صلعم

حدیبیہ کے لئے رمضان مین نکلے، تاریخ ابن کثیر (البدایہ والنہایہ جلد ۴ ص ۱۶۴) مین حدیبیہ کے ذی قعدہ مین پیش آنے کا ذکر کرکے اس بات پر تعجب ظاہر کیا گیا ہو کہ عروہ کے بیان کے مطابق صلح حدیبیہ ماہ شوال مین منعقد ہوئی،

آنحضرت صلعم کے ہمعصر زمانہ کی تاریخین نہ تو بیزنطینیون کے ہان محفوظ رہین، نہ ایرانیون کے ہان، اور نہ حبشیون کے ہان، ان حالات مین ایک واحد استثنائ خاص توجہ کا محتاج ہے، وہ یہ قیصر ہرقل اور کسریٰ پرویز مین جب آخری فیصلہ کن لڑائی شروع ہوئی، تو قیصر میدان جنگ سے وقتاً فوقتاً اپنے بیٹے کو خط روانہ کرتا رہا، اتفاق سے یہ اب تک محفوظ ہین، اور انہی مین سے ایک مین قیصر نے اپنے بیٹے کو لکھا ہو کہ خبر آئی ہو کہ خسرو پرویز کو اس کے بیٹے شیرویہ نے، ۲۰ فروری ۶۲۸ء کو قتل کر ڈالا ہے[۵] (جو وسط رمضان ۶ھ کے مطابق ہو) قرائنی شہادت قیصر کے اس خط کی صحت کی تائید کرتی ہو، شعبان مین نینوا مین فیصلہ کن شکست کھانے کے بعد وسط رمضان مین اس کا مارا جانا کوئی تعجب کا حامل نہین، اور بظاہر قیصر کو اس واقعہ کے بیان کرنے مین عمداً جھوٹ پر آمادہ کرنے کی بھی کوئی وجہ نظر نہین آتی، اسی وجہ سے واقدی کا یہ بیان کرنا کہ

"شیرویہ نے اپنے باپ کسریٰ کو منگل کی رات ۱۰ جمادی الاولیٰ ۷ھ کو قتل کیا، جب کہ چھے گھڑی رات گذر چکی تھی، (تاریخ طبری ص ۱۵۶۲)

اپنے اندر مقابلۃً کم کشش رکھتا ہو،

---

[۵] قیصر ہرقل کی جنگون کے متعلق بھی بڑی پیچیدگیان ہین، اس موضوع پر سب سے مستند کتاب جرمن زبان مین گیرلانڈ (Gerland) کی ہے جس کا نام "قیصر ہرقل کی ایرانی مہمین" (Die persische Feldzüge des Kaisers Herakleios) ہے، یہ واقعہ اس کتاب مین یونانی مورخ تیوفان کے حوالہ سے نقل ہوا ہو،

غرض اس وقت جو گتھیان نظر آتی ہین ان کا خلاصہ یہ ہی :-

| واقعہ | طبری فی روایہ | ابونعیم | ابویوسف | واقدی | ابن کثیر فی روایہ | ہرقل کا خط یونانی تاریخ مین | عام مورخین |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| نینوہ مین ایرانی شکست | . | . | . | . | یوم الحدیبیہ | . | شعبان سنہ ۶ھ |
| کسری پرویز کا قتل بیٹے کے ہاتھ | یوم الحدیبیہ | . | . | ۱۰ جمادی الاولی سنہ ۷ھ | . | وسط رمضان سنہ ۶ھ | . |
| اس قتل کی اطلاع کا جناب رسالتمآب کو پہنچنا | . | یوم الحدیبیہ | . | . | . | . | حدیبیہ کے کئی ماہ بعد تقریباً ربیع الثانی یا جمادی الاولی مین |
| حدیبیہ کیلئے روانگی | . | . | رمضان سنہ ۶ھ | . | . | . | ذی قعدہ سنہ ۶ھ |
| صلح حدیبیہ | | | | | شوال سنہ ۶ھ | . | تقریباً اواخر ذی قعدہ یا اوائل ذی حجہ سنہ ۶ھ |

ان مین ممکن ہو تو باہم تطابق دینے ورنہ کسی ایک کے بیان کو ترجیح دینے کی ضرورت ہی لیکن اس طرف توجہ کرنے سے قبل دو اہم امور بطور تمہید ذہن نشین کرنے کی ضرورت ہی :-

۱- واقدی اور ان کے شاگرد ابن سعد نے سیرۃ نبویہ کے واقعات کو کبھی تو ہجری سنہ سے بیان کیا ہی، اور کبھی ہجرت کے وقت سے، اور سب جانتے ہین کہ ہجرت ۱۲ ربیع الاول کو ہوئی اور سنہ ہجری اس سے کوئی دو ماہ اٹھارہ دن قبل یکم محرم سے شمار کیا جاتا ہی، اسی لئے مثلاً جنگ بدر کا ذکر کرنا ہو تو ماہ نہم (رمضان) سنہ ۲ھ یا ہجرت سے ایک سال چھ ماہ بعد کہنا پڑے گا، واقدی نے کسی ایک طریقہ شمار کا چونکہ شروع سے آخر تک لزوم نہین رکھا ہے، اس لئے من الہجرۃ (ہجرت کے وقت سے) اور للہجرۃ (ہجری سنہ سے) کہنے مین بآسانی خلط ملط ہوسکتا ہے، مزید بران

اگر راوی کی صرف روایت پہنچی ہو، اور اس سے بالمشافہ جرح اور تعین کا موقع نہ ہو، اور راوی نے ہجری سنہ مراد لیا ہو، اور واقدی نے وقت ہجرت سے مدت مراد ہونی سمجھی ہو، تو نادانستہ دو ماہ کا بڑی آسانی سے فرق پیدا ہو جاتا ہے، خاصکر اس لئے کہ واقدی نے مہینے کا نام لینے کے لئے اکثر مہینوں کی گنتی دی ہے، کہ ہجرت کے اٹھارہ یا بیس مہینوں بعد، وغیرہ،

۲-جناب رسالت مآب صلعم نے ذی حجہ سنہ ۱۰ھ میں سال کبیسہ کو عربی مہینوں کے لئے ہمیشہ کے واسطے منسوخ فرما دیا، اور خطبۂ حجۃ الوداع میں اس کی قرآنی ممانعت (انما النسئی زیادۃ فی الکفر الآیہ) کو دہرانے کے بعد ارشاد فرمایا تھا،

| | |
|---|---|
| وَاِنَّ الزمان قد استدار کھیئۃ | زمانہ چکر کھا کر پھر وہی شکل اختیار کر چکا ہے، |
| یَوْمَ خلق اللّٰہ السَّمٰوٰتِ والارض | جیسا خلقت آسمان و زمین کے وقت تھا، |

(سیرۃ ابن ہشام ص ۹۶۸ و تاریخ طبری ص ۱۷۵۴، وغیرہ)

اور متفقہ طور سے اسکی تشریح یہ کیجاتی ہے کہ اس وقت سنہ ۱۰ھ میں حجۃ الوداع کے موقع پر قمری اور کبیسہ دونوں لحاظ سے ذی حجہ باہم جمع ہو گئے تھے، قمری اور کبیسہ مہینوں کے متعلق عربی مورخوں نے جو بیانات چھوڑے ہیں، ان سے یہ معلوم ہوتا ہے، کہ ہر تیسرے سال قبیلۂ بنی فقیم کا سردار جس کا لقب قلمس ہوا کرتا تھا، حج کے موقع پر منیٰ میں ایک خاص رسم کی انجام دہی کے ذریعہ سے اعلان کرتا تھا، کہ اب جو ذی حجہ چل رہا ہے، اس کے بعد نیا چاند نظر آئے، تو وہ محرم الحرام کا نہ ہوگا، (بلکہ ایک گمنام اور غیر محترم مہینہ ہوگا) اور اس کے بعد کا نیا چاند محرم الحرام کا ہوگا، (جدید علم ہیئت بھی یہی کہتا ہے کہ قمری سال میں شمسی سال سے دس دن کم ہوتے ہیں، اور ہر تیسرے سال ایک مہینہ کا فرق پڑ جاتا ہے) اس بیان کے بموجب اگر سنہ ۱۰ھ میں دونوں قسم کے مہینے یکجا ہو گئے تھے، تو اس کا مطلب یہ ہے کہ

| سنہ ۶ | | سنہ ۷ | | سنہ ۸ | | سنہ ۹ | | سنہ ۱۰ | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| ہجری مدنی | مکی کبیسہ | ہجری مدنی | کبیسہ مکی | ہجری مدنی | کبیسہ مکی | ہجری مدنی | کبیسہ مکی | ہجری مدنی | کبیسہ مکی |
| محرم | ربیع ۱ | محرم | صفر | محرم | صفر | محرم | صفر | محرم | محرم |
| صفر | ربیع ۲ | صفر | ربیع ۱ | صفر | ربیع ۱ | صفر | ربیع ۱ | صفر | صفر |
| ربیع ۱ | جمادی ۱ | ربیع ۱ | ربیع ۲ | ربیع ۱ | ربیع ۲ | ربیع ۱ | ربیع ۲ | ربیع ۱ | ربیع ۱ |
| ربیع ۲ | جمادی ۲ | ربیع ۲ | جمادی ۱ | ربیع ۲ | جمادی ۱ | ربیع ۲ | جمادی ۱ | ربیع ۲ | ربیع ۲ |
| جمادی الاول | رجب | جمادی ۱ | جمادی ۲ | جمادی ۱ | جمادی ۲ | جمادی ۱ | جمادی ۲ | جمادی ۱ | جمادی ۱ |
| جمادی ۲ | شعبان | جمادی ۲ | رجب | جمادی ۲ | رجب | جمادی ۲ | رجب | جمادی ۲ | جمادی ۲ |
| رجب | رمضان | رجب | شعبان | رجب | شعبان | رجب | شعبان | رجب | رجب |
| شعبان | شوال | شعبان | رمضان | شعبان | رمضان | شعبان | رمضان | شعبان | شعبان |
| رمضان | ذی قعدہ | رمضان | شوال | رمضان | شوال | رمضان | شوال | رمضان | رمضان |
| شوال | ذی حجہ | شوال | ذی قعدہ | شوال | ذی قعدہ | شوال | ذی قعدہ | شوال | شوال |
| ذی قعدہ | × | ذی قعدہ | ذی حجہ | ذی قعدہ | ذی حجہ | ذی قعدہ | ذی حجہ | ذی قعدہ | ذی قعدہ |
| ذی حجہ | محرم | ذی حجہ | محرم | ذی حجہ | محرم | ذی حجہ | × | ذی حجہ | ذی حجہ |

اس طرح ہم دیکھ سکتے ہین کہ ذی قعدہ سنہ ۶ مکی مین جب صلح حدیبیہ ہوئی، تو رمضان سنہ ۶ ہجری چل رہا تھا، اور اس طرح عروہ کا یہ کہنا کہ مہم حدیبیہ شوال مین ختم ہوئی یا امام ابو یوسف کا کہنا کہ حدیبیہ کے لئے مسلمان مدینہ سے رمضان مین نکلے تھے، اور عام مورخین کا اس واقعہ کو ذی قعدہ مین قرار دینا، ان مین باہم کوئی تضاد نہین، چونکہ اس وقت تک سال کبیسہ منسوخ نہین ہوا تھا، اور مکہ پر قریش ہی قابض تھے، اس لئے ان کے حج کا موسم ان کے ذی قعدہ سے شروع

ہوا تھا، حالانکہ خالص قمری حساب سے ابھی رمضان ہی کا مہینہ چل رہا تھا،

سنہ ہجری اور وقتِ ہجرت کے فرق کے تین مہینے اور قمری اور کبیسہ سالوں کے ۶ھ میں فرق کے تین مہینے جملہ چھ مہینوں کا فرق، یہ بڑی آسانی سے واقدی کی اس روایت کی توجیہ کر دیتا ہے کہ پرویز کا قتل ذی قعدہ (۶ھ) کی جگہ جمادی الاولیٰ میں کیوں بیان کیا گیا، دوسرے الفاظ میں راوی نے کہا ہوگا، کہ سنہ ہجرت اکترویں مہینہ میں، اور واقدی نے وقت ہجرت (ربیع الاول) سے حساب کیا، اور نہ تو دو کبیسہ سالوں کا خیال رکھا، اور نہ ہجرت اور سنہ ہجری کے فرق کا لحاظ کیا، اور سنہ ہجرت کے اکترویں مہینہ یعنی ذی قعدہ ۶ھ کی جگہ جمادی الاولیٰ ۷ھ بیان کر دیا،

واقدی نے یہ نہیں بیان کیا ہے کہ خسرو پرویز کے اپنے بیٹے کے ہاتھوں مارے جانے کی تاریخ انھیں کس ماخذ سے معلوم ہوئی، اگر اس تاریخ کے متعلق یونانی مورخ کا بیان (خود قیصر ہرقل کے خط کی بنا پر) صحیح مانا جائے تو یہ واقعہ ۲۷ فروری ۶۲۸ء (مطابق وسط رمضان ۶ھ م وسط ذی قعدہ ۶ھ ملی) ہوا ہوگا، اور یہ روایت قطعاً رد کر دینی پڑے گی، کہ کسریٰ کے حکم سے جب یمن سے دو ایرانی افسر مدینہ آئے تو جناب رسالت مآب صلعم نے ان سے فرمایا کہ آج رات میرے رب نے تمھارے رب کو قتل کر دیا" اور یہ کہ اس پیشینگوئی یا غیب گوئی کے صحیح ثابت ہونے پر گورنر یمن مع حوالی موالی مسلمان ہو گئے، آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کی ذات گرامی اپنی عظمت کی برقراری کے لئے ایسے کسی معجزہ کی محتاج نہیں، خاص کر جب کہ اس معجزہ کا حال کچھ بہت زیادہ مستند ذرائع سے بھی معلوم نہیں ہوتا ہے، اور اس کے متعلق خود عرب مؤلف متضاد باتیں بیان کرتے ہیں حتیٰ کہ اگر واقدی کی روایت کہ یہ قتل ۱۰ جمادی الاولیٰ کو ہوا، صحیح بھی مانی جائے تو متعدد علمی پیچیدگیاں پیدا ہو جاتی ہیں، اور پرویز کے قتل کی جو تاریخ ایرانی اور رومی ذرائع سے متعین ہے، اسے نظر انداز کرنا آسان نہیں ہے،

اسی لئے طبری کی روایت کہ کسریٰ کے قتل کی اطلاع حدیبیہ کے دن آئی، اصل مین اس روایت کی بگڑی ہوئی شکل ہی، جو ابو نعیم نے بیان کی ہے، کہ نینوا کی شکست کی خبر حدیبیہ[۱] کے دن آئی، اور اس مین کوئی امر مانع نہین معلوم ہوتا، کیونکہ یہ حدیبیہ سے مہینہ بھر پہلے کا واقعہ تھا، اور اس عرصہ مین ایران کی خبر اس زمانہ مین مکہ تک آسکتی تھی،

مجھے اپنے ان اخذ کردہ نتائج پر اصرار نہین ہی، اور اگر کوئی اہلِ علم ان کی اصلاح کر سکین اور گتھیون کو سلجھا سکین تو سیرۃ نبویہ کی ایک الجھن رفع ہو سکے گی، وَاللہ الہادی إلی الصّواب و ہُو الموفق والیہ المآب،

تتمہ | جیسا کہ عرض کیا گیا جناب رسالتمآب صلعم نے "کسریٰ عظیم الفرس" کے نام خط روانہ فرمایا تھا، ابو ہلال عسکری کی روایت کہ خط مین "کسریٰ ابرویز" لکھا ہوا تھا، ممکن ہی کہ صحیح ہو، اور باوجود پرویز کے قتل ہو چکنے کے اس کی اطلاع اس وقت تک مدینہ منورہ نہ آئی ہو، لیکن پرویز کے قتل کے بعد مداین مین جو شاہ گردی شروع ہوئی، اس کے باعث یہ نہین معلوم کہ وہ نامۂ مبارک دراصل کس نے وصول کیا، بہر حال ایران کی پریشان صورتِ حال کے باعث جناب رسالتمآب صلعم نے براہ راست ایرانی مقبوضاتِ عرب کے افسرون سے مخاطبت شروع فرمائی، چونکہ ان مٹھی بھر ایرانیون کو اب مداین سے کسی کمک اور مدد کی توقع نہ رہی تھی، جیسا کہ طبری نے تاریخ صفحہ ۱۹۹۰ مین بیان کیا ہی کہ کم از کم یمن مین ایک وطنیت پسند تحریک زور و شور سے اٹھ چکی تھی، کہ مداخلت کنندہ ایرانی غیر ملکیون کو نکال باہر کیا جائے، اس لئے علاوہ اور اسباب کے کوئی تعجب نہین کہ اپنی جان و مال کے اس خطرہ کو دیکھکر ان ایرانیون نے اسلام قبول کرنے اور حکمرانِ عرب صلی اللہ علیہ وسلم کی حفاظت حاصل کرنے کی جانب ترغیب پائی ہو، اور ہم دیکھتے ہین، کہ یمن، عمان، بحرین وغیرہ کے ایرانی مقبوضات دیکھتے کے دیکھتے

[۱] گو ابو نعیم کے ظاہری الفاظ سے یہ معلوم ہوتا ہی کہ نینوا کی شکست ہی حدیبیہ کے دن ہوئی،

مداین سے ٹوٹ کر مدینہ سے جڑ گئے تھے، اور آنحضرت صلعم کی سیاست خارجہ کچھ اتنی کامیاب ہوئی تھی، کہ مابقی علاقون کے لئے مداین کو فکر ہونے لگی، چنانچہ چند ہی دنون بعد جب قسمت نے پوران دخت کو تخت کیانی پر پہنچایا، تو اس نے جناب رسالت مآب صلعم کے پاس تحفے تحائف بھیج کر دوستی کی طرح ڈالنی چاہی (جیسا کہ تاریخ طبری ص ۳۱۶۳ مین صراحت سے اور ترمذی شریف جلد نمبر ۲ ص ۲۹۶ باب قبول الہدایا مین بلا صراحت نام اس کا ذکر ملتا ہے)

ضمیمہ | نسی کے متعلق عرب مولفون مین سے البیرونی وغیرہ بعض یہ بیان کرتے ہین، کہ یہ سال قمری کو سال کبیسہ بنانے کا نام ہے، تو بعض مولف یہ بیان کرتے ہین کہ یہ اشہر حرم کی طوالت سے گھبرا کر غیر حرام مہینہ بیچ مین شامل کیا جانے کا نام تھا تا کہ اس زمانہ مین لوٹ مار کیجا سکے، غور کرنے پر یہ معلوم ہوتا ہی، کہ "نسی" کی حرمت کے کئی سو سال بعد جب خالص قمری سنہ مین پلے ہوے بعض عرب مؤلف اس کو سمجھ نہ سکے، اور جس طرح قمری و شمسی سال مین سالانہ دس دن کا فرق قدیم زمانہ مین عام بدویون کی سمجھ مین نہ آتا تھا، اور وہ قلمس کی کبیسہ گری کو محض یہ سمجھتے تھے، کہ مسلسل تین حرام مہینون کی دل برداشتہ کرنے والی طوالت کو توڑنے کے لئے ایک غیر حرام مہینہ لایا گیا ہی، بالکل اسی طرح انہی بدویون کی اولاد اور ان کی کہاوتون اور روایتون کے حامل مسلمان علما، بعد کو زیادہ غور کئے بغیر بدویون کی روایتون کو اسلامی ادبیات مین شامل کرنے لگے، نسی کے متعلق سویڈن کے پروفیسر نوبرگ (Nyberg .) نے جرمن زبان مین ۱۹۳۱ء مین جو مقالہ لکھا ہی، وہ چاہے نتائج کے لحاظ سے غیر تشفی بخش ہو، لیکن مواد اور حوالون کے اعتبار سے بہت مفید ہے، اسی کا خلاصہ انسائیکلوپیڈیا آف اسلام مین بھی دیا گیا ہے،

# قصص الحق

## داستانِ کلیمؑ

از

پروفیسر سید نواب علی صاحب سابق وزیر تعلیم جوناگڈھ

ہنود کی طرح مصریون کے بھی بے شمار دیوتا اور دیویان تھین جن کے بت مندرون مین پوجے جاتے تھے، ان کا بڑا دیوتا امن تھا جس کا چہرہ کبھی بشکل ایک ریشائل انسان کے اور کبھی مینڈھے کی طرح جس کے دو سینگ کانون کی طرف جھکے ہوئے نقش کیا جاتا تھا، اور پیچھے ایک دم لٹکتی ہوتی تھی، سر پر لمبی کلاہ دو گوشہ سرخ سبز اور نیلے رنگ کی پیشانی کے دونون جانب بدر کامل اور آفتاب، اس دیوتا کا عظیم الشان مندر دار السلطنت تھیبس مین تھا، اور ملک بھر مین بڑا متبرک مانا جاتا تھا، اور ہر فرعون وہان نذر و نیاز چڑھایا کرتا تھا، اس مندر کا سردار کاہن نہایت مقتدا اور متمول ہوتا تھا، اور عموماً وزیر سلطنت سیاہ و سفید کا مالک اور محکمۂ تعمیرات کا افسر اعلیٰ ہوتا تھا، اراضی ملک کا ۱/۶ حصہ اس کے قبضہ مین بطور جاگیر رہتا تھا، اور ذاتی مسلح فوج رکھنے کا اختیار رکھتا تھا تخت نشینی کے جھگڑون مین جس فریق کا طرفدار سردار کاہن ہوتا تھا، وہی فرعون بن بیٹھتا تھا،

فراعنہ مین پہلا موحد

پندرھوین صدی قبل مسیح مین امینوتپ سوم بڑے شان و شکوہ کا فرعون گذرا ہے اس کے عہد مین دولتِ مصر دنیا کی سب سے بڑی سلطنت شمار ہوتی تھی، اس کے عہد کے تعمیرات اور صنعتیں اعلیٰ صناعی اور نقاشی کے نمونہ تھے، اس کا میرِ عمارت اپنے زمانے کا مشہور ساحر سمجھا جاتا تھا

اس نے تھیبس کے مغربی میدان مین فرعون کے دو بڑے مجسمے ایسی صنعت سے بنائے تھے، کہ طلوعِ آفتاب کے وقت ان کے جوف سے آوازین نکلتی تھیں، (سامری نے حضرت موسیٰؑ کے زمانہ مین سونے کا بچھڑا اسی صنعت سے بنایا تھا) اس فرعون نے ۴۰ برس حکومت کی تخت نشینی کے بیسوین سال اس کے ایک لڑکا پیدا ہوا، جو باپ کی وفات کے بعد امینوتپ چہارم کے لقب سے جانشین ہوا، اس نے حکیمانہ دماغ پایا تھا، اور مزاج مین بڑی نفاست تھی، ابتدا ہی سے اسکو بت پرستی سے نفرت تھی، اور وزیرِ اعظم سردار کاہن کے مذہبی تشدد اور امورِ مملکت میں دخل اندازی کو پسند نہین کرتا تھا، سردار کاہن نے بادشاہ کا یہ رنگ دیکھکر عوام کے مذہبی جوش کو بھڑکا کر اپنی قوت بڑھانا چاہی، مگر فرعون کی ہیبت دلون مین بیٹھی ہوئی تھی، کچھ نہ ہوسکا تب فرعون نے کھلم کھلا اپنے عقائد کا اظہار شروع کیا، اور امن کے مندر کی معافیان ضبط کرلین، اور بتون کی پوجا کی ممانعت ہونے لگی، پھر اس نے اپنا پایہ تخت تھیبس سے بدل کر تین سو میل جانب جنوب البتان مین قائم کیا، اور ایک نیا عالیشان معبد بنایا، جس مین نہ اصنام تھے، نہ تماثیل، صاف ستھرا مکان جانب مشرق خوشبودار پھولون سے آراستہ، عبادت کے وقت اتون یعنی نور الانوار کا ذکر ہوتا تھا، جس کا مظہر آفتاب اور جس کی شعاعین مبدأ حیات تھین، اسکی تعلیم تھی، کہ اتون جو خدائے واحد ہے حسنِ کامل ہی، اس تک رسائی حسنِ کلام اور حسنِ عمل سے ہوتی ہی روحِ انسانی اسکے نور کی ایک شعاع ہے، اسلئے کشت وخون اور جنگ وجدال سے گریز چاہئے، اور صلح اور آشتی سے زندگی بسر کرنا چاہئے، اس حکیمانہ تعلیم کے ساتھ فرعون نے اپنا لقب امینوتپ بدل کر اخنیتون رکھا، اور حکم دیا کہ ممالک محروسہ مین اس نئے دین کی تبلیغ کیجائے، چنانچہ مصر اور شام مین نئے عبادت خانے تعمیر ہوئے، اخنیتون نہ صرف حکیم موحد تھا، بلکہ شاعر بھی تھا، اس کی ایک مناجات گذشتہ صدی مین دستیاب ہوئی ہے، کہتا ہی:

"تیری صنعتین جو ہماری نظرون سے غائب ہین، شمار نہین ہوسکتین، اے خدائے واحد تیری

قدرتین کسی اور مین کب ہین، تونے عالم کو اپنی مرضی کے مطابق بنایا، ایسی حالت مین جب کہ تو یگانہ تھا، کائنات تیرے ید قدرت مین ہے، تیرے ظہور سے زندگی ہے، اور تیری غیبت سے موت، تجھی سے انسان کی زندگی ہے، اور اس کی آنکھین تیرے ہی حسن کی نگران ہین، تونے ہی صورت حسین کھینچی ہے، اور ہان تو ہی میرے قلب میں جلوہ گر ہے"

آخر کے مضمون کو اردو کے ایک شاعر نے خوب ادا کیا ہے،

دیر و حرم کا جب کہ جہان مین نشان نہ تھا عاشق کے دل سوا کوئی اسکا مکان نہ تھا

اخینتون کا انتقال جوانی مین ہوگیا، اسکی کوئی اولاد نرینہ نہ تھی، جانشین نااہل نکلے، اور ایک ہی قرن کے اندر اس خاندان کا خاتمہ ہوگیا، امن دیوتا کے کاہنون کی پھر بن آئی، انھون نے اپنے ڈھب کے فراعنہ جو انیسوین خاندان رعمیس کے نام سے مشہور ہین، تخت پر بٹھائے، اور ظلم و استبداد کا زور وشور سے عمل شروع ہوا، اخینتون کے متبعین اور ہم نوا پر آفت آگئی، بہت سے مارے گئے، اور اکثرون نے اپنا ایمان چھپایا، نبی اسرائیل بھی جو قوم ہکساس کے اخراج کے بعد سے مورد ظلم وستم تھے، اب بے طرح ستائے جانے لگے، آخر ان مظلومون کی نالہ نیم شبی اور آہ سحر نے عرش الٰہی کو ہلا دیا، اور خدا کے کلیم کا بشکل موسیٰ ظہور ہوا،

توریت کتاب خروج مین لکھا ہے کہ نبی اسرائیل جنھیں حضرت یوسف نے مصر مین آباد کیا تھا، ۴۳۰ برس کے بعد وہان سے حضرت موسیٰ کے ہمراہ غرق فرعون کے بعد نکل گئے، اس وقت حضرت موسیٰ کی عمر اسّی سے متجاوز ہو چکی تھی، اس حساب سے آپ کی پیدایش کا زمانہ چودہ سو برس قبل مسیح تھا، اور وہ دور فرعون ستی اول کا تھا جس نے بیس سال تک حکومت کی، اسکی وفات کے بعد اس کا نابالغ بیٹا رعمیس دوم تھیبس کے دار السلطنت مین تخت نشین ہوا، اور ۶۷ برس تک حکومت

کی اور یہی حضرت موسیٰؑ کا فرعون تھا،

قرآن مجید مین حضرت موسیٰؑ کا قصہ سب سے زیادہ متعدد سورتون مین بار بار مذکور ہے، اور واقعات تقریبًا وہی ہین، جو توریت کتاب خروج، اعداد اور مثنی مین درج ہین، لیکن چند ایسے واقعات بھی سورہ المومن، سورہ الکہف اور سورہ یونس مین مذکور ہین جس کا ذکر کتب یہود و نصاری مین نہین ہے، لیکن ان کی تصدیق گذشتہ صدی مین مصر کے آثار قدیمہ کے انکشاف سے اب ہوتی ہی، ان واقعات کو ہم ذیل مین درج کرتے ہین،

## اول، آل فرعون کا ایک مرد مومن،

حق تعالیٰ سورۂ المومن مین ارشاد فرماتا ہے،

| | |
|---|---|
| وَقَالَ رَجُلٌ مِن آلِ فِرعَونَ یکتم | کہا ایک آدمی نے آل فرعون مین سے جو |
| ایمَانَہٗ اَتَقتُلُونَ رَجُلًا اَنْ | چھپائے ہوئے تھا اپنے ایمان کو کیا تم |
| یقول رَبِّیَ اللہ وقَدْ جَاءَکُم | قتل کرتے ہو ایسے آدمی کو جو کہتا ہی کہ |
| بالبیّنٰتِ مِنْ رَبِّکُم، | میرا رب اللہ ہی اور وہ آیا تمھارے پاس |
| (المومن) | تمھارے رب کی دلیلون کے ساتھ، |

فرعون نے جب حضرت موسیٰؑ سے بنی اسرائیل کی آزادی کا مطالبۂ الٰہی سُنا تو برہم ہو کر حضرت کو قتل کرنا چاہا، لیکن آل فرعون کے ایک مرد مومن نے جو اپنا ایمان چھپائے ہوے تھا، مانع ہوا، اور فرعون کو سمجھانے لگا، کہ وہ اپنے قصد سے باز آئے، اس مرد مومن کا ذکر توراۃ مین نہین ہی، ہمارے مفسرین نے قیاس آرائی کی، مگر کوئی ثبوت نہ تھا، اب جب کہ فرعون اختین آتون کے حالات کا جن کو ہم اوپر لکھ چکے ہین، آثار قدیمہ سے انکشاف ہوا تو دیکھو کہ قرآن کی معجز بیانی کی کیسی تصدیق ہوتی ہی، خاندان عمیس آمن دیوتا کے کاہنون کی حمایت سے تخت نشین ہوا تھا، فرعون اختین

اُون کے متبعین جو موحد تھے، نئی حکومت کے خوف سے اپنے ایمان کو چھپائے ہوئے تھے، انہی مین سے آلِ فرعون کا یہ مردِ مومن بھی تھا، جسے حضرت موسیٰؑ کے بے خوف و خطر اعلانِ حق سے اتنی جرأت ہوئی کہ متکبر فرعون کو سمجھانا شروع کیا، اور یون کہنے لگا،

| | |
|---|---|
| وَيٰقَوْمِ اِنِّيْٓ اَخَافُ عَلَيْكُمْ يَوْمَ | اور اے میری قوم مین ڈرتا ہون تمھارے لئے |
| التَّنَادِ يَوْمَ تُوَلُّوْنَ مُدْبِرِيْنَ | پکارنے کے دن سے جب کہ تم پھر جاؤ گے پیٹھ |
| مَا لَكُمْ مِّنَ اللّٰهِ مِنْ عَاصِمٍ | پھیر کر اور نہین ہوگا تمھارے لئے اللہ سے کوئی بچانیوالا |
| مَنْ يُّضْلِلِ اللّٰهُ فَمَا لَهٗ مِنْ هَادٍ | اور جس کو اللہ گمراہ کرے نہین ہے اس کیلئے |

کوئی راہ دکھانے والا،

ان آیات مین ایک خاص واقعہ کی طرف اشارہ ہے، آلِ رعمیس کی تخت نشینی کے بعد مغربی ایشیا کے مفتوح ممالک نے بغاوت کی اور متحدہ قوت سے مقابلہ پر آمادہ ہوئے، موسوی فرعون رعمیس دوم ایک تیار فوج لیکر ان پر حملہ آور ہوا، مگر میدانِ جنگ مین اسکی فوج کا ایک بڑا حصہ شکست کھا کر بھاگا، اتحادیون نے مصری کیمپ کو لوٹنا شروع کیا، یہ دیکھکر فرعون اپنی بقیہ فوج کو یکجا کرکے بادل کی طرح گرجتا ہوا بڑی دلیری سے ان پر ٹوٹ پڑا، اور دشمنون کو مارتا کاٹتا ہوا دریائے ارنٹو کی طرف ڈھکیل دیا، جہان ان کی کثیر تعداد دریا مین غرق ہوگئی، اس فتح کی یادگار مین فرعون نے ایک بڑا مندر رعمیم شہر تھیبس مین بنوایا، اور دیوارون پر اس جنگ کا نقشہ کھنچوایا، فرعون ایک قوی ہیکل دیوتا کی طرح کھڑا ہے، ہاتھ مین بھاری کمان ہے جس سے وہ اپنے دشمنون کے جم غفیر پر جنکو بہت ہی پست قد دکھایا ہے، تیرون کی بوچھار کر رہا ہے، وہ بھاگ رہے ہین، اور دریا مین ڈوبتے ہوئے ایک دوسرے کو مدد کے لئے بلا رہے ہین،

اس ہیبتناک منظر کو یاد دلاتے ہوئے آلِ فرعون کا وہ مردِ مومن قوم سے کہتا ہے کہ فرعون

کی زیادتیون کا کہین وہی نتیجہ نہ نکلے جس کی تصویر اوس نے نقش کرائی ہے، یٰقومِ انی اخاف علیکم یوم التناد کے یہ معنی ہین جواب حل ہوے ہین، یہان یہ بلیغ انداز بیان بھی ملحوظ رہے کہ وہ مرد مومن متکبر فرعون کو براہ راست مخاطب نہین کرتا ہی کہ کہین اس کے غصہ اور ضد کی آگ بھڑک نہ اُٹھے، بلکہ ایک مختصر اور موثر تقریر مین قوم سے خطاب کرتا ہی، مردانِ خدا کی نگاہ کتنی تیز ہوتی ہی، وہ مستقبل کی تصویر حال کے آئینہ مین دیکھتے ہین!

دوم، قصۂ مجمع البحرین،

| | |
|---|---|
| واذ قال موسٰی لفتٰہ لا ابرح | اور جب کہا موسیٰ نے اپنے جوانوں سے کہ |
| حتی ابلغ مجمع البحرین او | نہین ٹلون گا مین یہانتک کہ پہنچون مین |
| امضی حقبا (کہف ع ۹) | دو دریاؤن کے ملنے کی جگہ یا اسی طرح برسون |

ان آیات مین جس واقعہ کا ذکر ہے، وہ تفاسیر و احادیث مین قصۂ خضر و موسیٰ کے نام سے مشہور ہے، جو غرق فرعون کے بعد جب بنی اسرائیل بیابانِ تیہ مین سرگردان تھے، حضرت موسیٰ کو پیش آیا ہی، کہا جاتا ہی کہ آپ ایک دن وعظ فرماتے ہین جس سے مجمع نہایت متاثر ہوتا ہی اور حیرت سے پوچھتا ہے کہ کیا آپ سے بھی بڑھکر کوئی اور عالم ہے، آپ نفی مین جواب دیتے ہین، وحی آتی ہے کہ میرا ایک بندہ مجمع البحرین پر ہے، جو تجھ سے زیادہ عالم ہے، آپ شوق علم مین نکل پڑتے ہین، اور اس بزرگ سے جو خضر ہین، استفادہ فرماتے ہین، یہان یہ یاد رہے کہ جس زمانہ کا یہ قصہ بیان کیا جاتا ہے، اس وقت آپ کی عمر سو سے زائد متجاوز ہو چکی تھی، آپ رسول اولوالعزم ہو چکے تھے، اور کوہ طور پر احکام مل چکے تھے!

احادیث کے سلسلۂ رواۃ پر اگر غور کیا جائے، تو صاف نظر آتا ہے کہ یہ قصہ از قبیل اسرائیلیات ہے، روایات سے تھوڑی دیر خالی الذہن ہو کر اگر آیات قرآنی کا مطالعہ آثار قدیمہ کے انکشافات

اور جغرافیہ وتاریخ کی روشنی مین کیا جائے، تو معلوم ہوتا ہے، کہ واقعہ کی صورت ہی کچھ اور تھی،
حضرت موسیٰؑ کو فرعون کی ملکہ نے جو مومنہ تھی، اولاد کی طرح پرورش کیا تھا، آپ کی تعلیم و تربیت مدینۃ الشمس (ہیلو پولس) میں ہوئی، جو اسی زمانہ مین جب کہ نہ حکماے یونان تھے، نہ زرتشت نہ گوتم ایک مشہور یونیورسٹی تھی، جہان علوم و فنون کے ماہر جو عموماً کاہن ہوتے تھے، تعلیم دیتے تھے، انجیل اعمال حوارین باب ۷ مین لکھا ہو، کہ حضرت موسیٰؑ نے مصریون کے تمام علوم کی تعلیم پائی تھی، اور کلام اور کام مین قوت والے تھے" جوانی مین آپ کو فرعون نے حبشیون کے ملک ایتھوپیا کی طرف بھیجا تھا جہان آپ نے باغیون کو زیر کیا، اور وہین قرابت بھی کر لی، اس ملک کی سرحد سوڈان سے ملی ہوئی ہے جہان دریاے نیل کی دو شاخین جو بحر ابیض اور بحر اسود کے نام سے مشہور ہین، بمقام خرطوم ملجاتی ہین (جیسے گنگا اور جمنا الہ آباد مین) یہی وہ مقام ہو جس کو قرآن مین مجمع البحرین کہا گیا ہے، اسکی تصدیق اوامضی حقبا سے بھی ہوتی ہے، اگر مجمع البحرین سے جانب جنوب دریاے نیل کے منبع کی طرف بڑھین تو سیکڑون کوس تک برسون انسان چلتا رہے، اور راستہ ختم نہ ہو،

ہم اوپر لکھ چکے ہین، کہ فرعون اخین اتون نے اپنا دار السلطنت تھیبس سے جانب جنوب تین سو میل قائم کیا تھا، اور جا بجا نئے معبد بنوائے تھے، جو عموماً دریا کے کنارے پر فضا مقامات مین ہوتے تھے، ان معبدون مین اس کے عہد کے موحدین مشغول عبادت رہتے تھے، (جیسے آنحضرت صلعم کی بعثت سے پہلے عرب مین ورقہ بن نوفل، زید بن عمرو بن نفیل قس بن ساعدہ وغیرہ وغیرہ تھے) ان موحدین مین وہ بزرگ بھی شامل ہین، جو حضرت موسیٰؑ کو ملے، اور جن کے متعلق قرآن مین و عَلمناہُ مِن لدنا علماً وارد ہوا ہے، اور حضرت موسیٰؑ بعثت سے پیشتر عالم جوانی مین جو تحصیل علم کا زمانہ ہو، ان بزرگ سے ملاقی اور مستفید ہوئے، حضرت موسیٰؑ اس وقت جلد مشتعل ہو جانیوالے قوی پنجہ جوان تھے، مشیتِ الٰہی یہ تھی، کہ قبل اس کے کہ آپ فرعون اور اس کے جنود کے سامنے

جنگِ آزادی کے لئے بغیر ایک قطرۂ خون بہائے ہوئے کھڑے ہوں، دینی مصلحت بینی سیکھیں، اور جلد باز نہ ہوں، ساتھ ہی غور و تامل صبر و تحمل اور کتمانِ راز کا سبق سیکھیں، کشتی کا توڑنا، لڑکے کا قتل، اور دیوار کا بغیر اجرت لئے بنا دینا وہ نظارہ تھا جو مذکورۂ بالا صفات حاصل کرنے کے لئے عملی تعلیم تھی۔

خضر کا اگرچہ احادیث میں نام آیا ہے، اور حضرات صوفیہ کا اُن سے فیض حاصل کرنا بھی مذکور ہے، نظامی سکندرنامہ میں "مرا خضر تعلیم گر بود دوش" فرما گئے ہیں لیکن قرآن میں خضر کا نام نہیں ہے، حضرت موسیٰؑ والے بزرگ کا نام جو بھی ہو وہ عارف موحد تھے، اور علم لدُنی سے فیضیاب تھے، اکثر علماء اور حضرات صوفیہ قائل ہیں کہ خضر اب تک زندہ ہیں لیکن اکثر محدثین خصوصاً بخاریؒ اس کے منکر ہیں، جن کی تائید میں حافظ ابن کثیر نے دو عمدہ دلیلیں پیش کی ہیں، اوّل نص قرآنی وَمَا جعلنٰھُمْ جَسَدًا لَّا یَاْکلُونَ الطعامَ وَمَا کانوا خالدین، دوم حدیثِ نبوی کہ اگر موسیٰ اور عیسیٰ (زمین پر) زندہ ہوتے تو ان کو میری متابعت کے سوا چارہ نہ تھا، اب اگر خضر عہدِ رسالت میں زندہ تھے، تو حاضر ہو کر زمرۂ اصحاب میں شامل ہوتے، حضرات صوفیہ کا کسبِ فیض ہمارے نزدیک یوں ہے، کہ عالم روحانیات میں غیب و شہادت کے مجمع البحرین پر مستفید ہوئے ہوں، اور یہ کچھ بعید نہیں ہے،

اے کہ انکار کنی عالمِ درویشاں را ... تو چہ دانی کہ چہ سوداو سراست ایشاں را

---

# ارض القرآن حصّہ دوم

# بنو امیّہ کے عہد مین نثر کا سرمایہ[1]

از

ازجناب مسعود حسن صاحب شمسی متعلم ام اے کلکتہ یونیورسٹی

"یہ مضمون بہت تشنہ ہی، اموی عہد کا نثری سرمایہ اس سے کہین زیادہ ہی، جتنا لائق مضمون نگار نے دکھایا ہی، خصوصاً حدیث کے بہت سے مجموعے اس عہد مین مرتب کئے گئے، تاریخ کے علاوہ فقہ اور نحو پر کتابین لکھی گئین، لیکن انگریزی زبان کے ایک نوجوان طالب علم کی عربی علم ادب سے یہ دلچسپی قابلِ قدر ہے، اسلئے اسکو شائع کیا جاتا ہے، "م"

عربی ادب کی تاریخ سے جن لوگون کو تعلق رہا ہے وہ جانتے ہین کہ قدیم عربون نے نثر نگاری کی طرف کوئی خاص توجہ نہین کی حقیقت یہ ہی کہ عرب جیسے ملک مین جہان کے باشندے باستثنائے چند نہ لکھ سکتے تھے، اور نہ پڑھ سکتے تھے، نثر کے علمی و ادبی اغراض مین استعمال کا موقع ہی نہ تھا، یہ بھی ہو سکتا ہے، کہ ریگستان کے یہ غیور باشندے نظم کے سوا کسی اور صنفِ ادب کو اظہارِ جذبات کے لئے استعمال کرنا اپنی توہین سمجھتے ہون، اسی بنا پر عربی زبان مین نثر کی پہلی کتاب قرآن مجید قرار دیگئی ہی، قرآن مجید سے پہلے نثر نگاری کے کچھ منتشر نمونے ضرور پائے جاتے ہین ، مگر یہ قلیل سرمایہ بھی جو ہم تک پہنچا ہی وہ

[1] اس مقالہ کی تیاری کے لئے مین اپنے استاذ جناب ڈاکٹر زبیر صدیقی ام اے، پی ایچ ڈی، اور جناب ڈاکٹر اختر امام ام اے، پی، ایچ، ڈی، کا مرہون منت ہون جنھون نے نہ صرف مسودہ پر نظر ثانی کرنیکی زحمت گوارا فرمائی، بلکہ بعض قیمتی مشورے بھی عنایت کئے، اصل مضمون انگریزی مین لکھا گیا تھا، مین نے بعد مین اس کا ترجمہ کیا،

تحریری نہین، بلکہ زبانی،

اسلام سے پہلے قصہ گو اور افسانہ خوان عربون کا تذکرہ سننے مین آتا ہے جنھین وہ اپنی زبان مین سامر کہا کرتے تھے، اس سلسلہ مین نضر بن حارث کا نام خاص طور پر قابلِ ذکر ہے، وہ یمن کے قدیم بادشاہون کی کہانیان اور ان کے حالات سنایا کرتا تھا، ان حکایتون اور افسانون کو وہی حیثیت حاصل تھی، جو ہمارے یہان جنون، بھوتون اور پریون کی کہانیون کو حاصل ہے، نثر کا کچھ سرمایہ راویون کے ذریعہ بھی جمع ہوا، جو قصیدہ سناتے وقت اس کی شانِ نزول، اسکی تلمیحات اور اس سے متعلق بے شمار کہانیان سنانا بھی ضروری تصور کرتے تھے، یہ چیزین آج تاریخی، ادبی اور جغرافیائی حیثیت سے ہمارے لئے بڑی اہمیت رکھتی ہین، اس زمانہ مین خطابت کا بھی عام رواج تھا، اور خطیب کو شاعر کے بعد بڑا اقتدار حاصل تھا، زمانۂ جاہلیت کے یہ خطبات اور خصوصاً قس بن ساعدہ اور سحبان بن وائل کے خطبے اگرچہ ان کی تعداد بہت کم ہے، اب تک محفوظ ہین، اس سلسلہ مین ان بیشمار کہاوتون اور ضرب الامثال کا تذکرہ کر دینا بھی ضروری ہے، جو عہد جاہلیت مین رائج تھے، اور جنھین بہت زمانہ کے بعد ابو ہلال عسکری المتوفی ۳۸۲ھ نے جمہرۃ الامثال مین، میدانی المتوفی ۵۱۸ھ نے مجمع الامثال مین اور مفضل ضبی المتوفی ۱۶۸ھ نے کتاب الامثال مین جمع کیا،

جب اسلام نے عربون کی زندگی کے ہر پہلو مین ایک خوشگوار انقلاب پیدا کیا، تو یہ توقع ہوئی کہ نثر کی قسمت بھی جاگے گی، خصوصاً قرآن مجید کے نزول نے جو عربی نثر نگاری، اور ادب و انشاء

---

[1] یہ ایک جاہلی شاعر اور بعض حضرات کے نزدیک حضرت عائشہ صدیقہؓ کا شعر ہے،

كان لم يكن بين الحجون الى الصفا انيس و لم يسمر بمكة سامر

[2] ابن ندیم نے ایک بہت قدیم مجموعے کا تذکرہ کیا ہے، جسے الکلابی نے مرتب کیا تھا، مگر آج اس کا کوئی نسخہ موجود نہین ہے، الکلابی یزید بن معاویہ کے زمانہ مین گذرا ہے،

کا بلند ترین اور فصیح ترین نمونہ ہے، یہ امید کہ بلند پایہ نثر نگارون کی ایک کثیر تعداد پیدا ہو جائیگی اور بھی قوی ہو گئی، مگر بد قسمتی سے خلافت راشدہ کے اختتام سے پہلے کوئی باقاعدہ خدمت انجام نہ پا سکی، اس وقت تک نثر کا سرمایہ چند ہزار حدیثون[1]، کچھ تحریری احکامات اور معاہدات، آنحضرت صلعم اور صحابۂ کرامؓ کی تقریرون، اور آپ کے مختلف خطوط کے سوا کچھ نہ تھا، اسکی وجہ یہ تھی، کہ اس دور مین مسلمانون کی مذہبی سرگرمی نے جو دوسری صدی ہجری مین اپنی پوری طاقت کے ساتھ ظاہر ہوئی عربی نثر کو قومی پیمانہ پر نشو و نما پانے کا موقع نہین دیا، دوسرے ان دنون علما عام طور پر علم کو سفینون مین جمع کرنے کے بجائے سینون مین محفوظ رکھنا پسند کرتے تھے[2]، مذہبی اور جنگی مصروفیتون کے علاوہ عام سیاسی بے چینی بھی بڑی حد تک اس راہ مین حائل رہی، اگر ایک طرف حضرت ابو بکرؓ اور حضرت عمرؓ کا عہد حکومت فتنۂ ارتداد اور غیر ملکی فتوحات سے پُر شور رہا، تو دوسری طرف حضرت عثمانؓ اور حضرت علیؓ کا زمانہ خانہ جنگی سے پُر آشوب رہا، اسلئے عربی نثر کی تاریخ صحیح معنون مین بنی امیہ کے دور حکومت سے شروع ہوتی ہے،

بنو امیہ کی سلطنت جیسا کہ دنیا جانتی ہے، اگر غیر اسلامی نہ تھی، تو خالص اسلامی بھی نہ تھی، اس لئے مذہبی علوم و فنون کو جن مین سے بعض کی بنیاد آنحضرت صلعم کی حیات ہی مین پڑ چکی تھی، حکومت کی سرپرستی نصیب نہ ہو سکی، اس مین شک نہین کہ اس دور مین چند جلیل القدر علما، مثلاً تفسیر مین مجاہد اور ابن عباس، حدیث مین امام زہری، عاصم بن سلیمان اور شعبہ بن حجاج، فقہ میں عبد الرحمن اوزاعی

---

[1] تاریخ ادبیات عرب از نکلسن صفحہ ۲۴ [2] قاضی ابن عبد البر نے جامع بیان العلم مین امام زہری کا یہ قول نقل کیا ہے:-

كنا نكره كتاب العلم حتى اكرهنا عليه — ہم لوگ علم کا قلمبند کرنا پسند نہین کرتے تھے

هؤلاء الامراء، — یہان تک کہ امرا نے ہم کو اس پر مجبور کر دیا،

وغیرہ پیدا ہوئے، مگر ان بزرگون نے جو کچھ کیا، انفرادی طور پر، یہی وجہ ہے کہ یہ بزرگ کوئی بڑا تحریری سرمایہ چھوڑ نہ سکے، اموی دربار مین تاریخ کو بڑا عروج نصیب ہوا، اور یہ اخیر زمانہ تک مقبول بنی رہی، مگر تاریخ سے یہ دلچسپی علم وادب کی خدمت کے جذبہ سے نہ تھی، بلکہ اس کا مقصد یہ تھا، کہ صاحب اقتدار جماعت تخت وتاج کی حفاظت کے لئے ہر طرح کی سیاسی اور ملکی تدبیرون سے واقف رہے، اور یہ صلاحیت صرف تاریخ کی کتابون، اور اگلے فرمانرواؤن کی سیرت کے مطالعہ ہی حاصل ہو سکتی تھی، مسعودی کی روایت کے مطابق خاندان بنی امیہ کے بانی حضرت امیر معاویہؓ کا یہ معمول تھا، کہ وہ روزانہ رات کا ایک ثلث مورخین کی صحبت مین گذارتے، یہ مورخین انھین عرب وعجم کے بادشاہون کے حالات، ان کی سلطنت، ان کی لڑائیون، ان کے طریق حکومت، اور ان کی سیاسی چالون کی تفصیل سنایا کرتے، پھر وہ کچھ دیر آرام فرماتے، اور جب ایک ثلث رات باقی رہ جاتی، تو علماء کی ایک دوسری جماعت آتی،[۵۱] لاطینی اور یونانی کتابین ان کے ساتھ ہوتین، اور وہ دنیا کے بڑے لوگون مثلاً جولیس سیزر، ہنیبال اور سکندر کی سوانحعمریان عربی زبان مین ترجمہ کرکے سناتے، امیر معاویہ رضؓ کو عرب کے قدیم بادشاہون کے حالات سے اس قدر دلچسپی تھی، کہ انھون نے یمن کے ایک عرب عبید بن شریہ کو اپنے دربار مین بلایا، اس سے جنوبی عرب کی روایتون اور افسانون کے متعلق سوالات کئے، اور ان کے جوابات کو ایک جگہ جمع کرکے ایک کتاب تیار کرائی،[۵۲] یہ کتاب جس کا نام کتاب الملوک واخبار الماضین تھا، اور آج دنیا سے ناپید ہے، مسعودی کے زمانہ مین بڑی مقبول تھی،[۵۳] عرب کی قدیم تاریخ سے متعلق بہت سی روایتین جنھیں مسلمان مورخین عام طور پر اپنی کتابون کی ابتداء مین درج کرتے ہین، ایک فارسی النسل یمن کے باشندے وہب بن منبہ المتوفی ۱۱۴ھ سے

---

[۵۱] مروج الذہب، مسعودی [۵۲] الفہرست، ابن ندیم، فلوگل ایڈیشن ص ۸۹ [۵۳] مسعودی جلد ۴ ص ۸۹ کئی سال ہوئے وہب بن منبہ کی ایک کتاب التیجان فی ملوک حمیر اور عبید کی اخبار عبید یکجا حیدرآباد سے شائع ہوگئین،

منقول ہیں، ابن ندیم[۱] نے ابو مخنف لوط بن یحییٰ ازدی کے متعلق لکھا ہے کہ انھوں نے مختلف موضوع پر متعدد کتابیں لکھیں، وہ حضرت علیؓ کے طرفدار تھے، ان کی تصنیف "ذکر مقتل سیدنا و مولنا الحسین بن علیؓ" جسے کئی سال ہوئے ولہاسن نے اپنے اہتمام سے شائع کیا، شہادتِ کربلا پر معتبر کتاب سمجھی جاتی ہے، عوانہ بن الحکم الکلبی بھی اسی زمانہ کے مشہور اہلِ قلم ہیں، انھوں نے ابن ندیم کے بیان کے مطابق دو کتابیں تصنیف کیں، ایک کا موضوع عام تاریخ، اور دوسرے کا حضرت امیر معاویہؓ کے حالاتِ زندگی، اور بنی امیہ کی تاریخ تھی، علم الانساب اگرچہ درحقیقت اسی کی شاخ ہے لیکن عربوں نے ہمیشہ اسے ایک علٰحدہ اور مستقل فن تصور کیا، سب سے پہلا شخص جس نے اس فن پر کتاب لکھی وہ زیاد بن ابیہ ہے، جسے امیر معاویہؓ نے اپنا سوتیلا بھائی بنا کر اپنے طرفداروں میں شامل کر لیا تھا، کہا جاتا ہے، کہ اس نے اپنے نسب نامہ پر ایک رسالہ لکھا تھا، کیا عجب ہے کہ اس میں اوس نے اپنی پیدائش کے متعلق جو خبریں مشہور تھیں، ان کو غلط ثابت کرنے کی کوشش کی ہو[۲]، اس دور کے اور دوسرے ماہر انساب دغفل، حجر بن حارث اور رسان الحمرہ ہیں لیکن ان لوگوں کے حالاتِ زندگی اور ان کی تصانیف کا کسی جگہ پتہ نہیں چلتا،

ان کے علوم کے علاوہ دوسرے دینی و دنیوی علوم کی طرف یک قلم عدم توجہی نہیں برتی گئی، امیر معاویہؓ کے بعد عبد الملک بن مروان نے جو ۶۵ھ میں تخت نشین ہوا، مختلف اسلامی موضوع پر علماء سے کتابیں لکھوائیں، سعید بن جبیر نے اسی کی تحریک پر قرآن مجید کی تفسیر لکھی، چنانچہ عطاء بن دینار کے نام سے جو تفسیر عام طور پر مشہور ہے، وہ دراصل ان ہی کی تصنیف ہے[۳]، حضرت عمر بن عبد العزیز کے متعلق ایک عام غلط فہمی پھیلی ہوئی ہے، کہ ان کا زمانہ علم و ادب کے لئے ناخوشگوار رہا، یہ صحیح ہے، کہ ان کے دربار میں مبتذل شاعری کے لئے کوئی جگہ نہیں تھی، لیکن اس حقیقت سے کون انکار

[۱] ایضاً ملاحظہ فرمائیے فوات الوفیات از کتبی جلد ۲ صفحہ ۱۴۰ [۲] الفہرست، ابن ندیم، فلوگل ایڈیشن صفحہ ۹۰ [۳] میزان الاعتدال للذہبی ترجمہ عطاء بن دینار،

کر سکتا ہے، کہ انھوں نے تمام ممالک میں حدیث و سنن کے جمع کرنے اور ترتیب دینے کا حکم بھیجا، چنانچہ سعد ابن ابراہیم نے جو بہت بڑے محدث اور مدینہ منورہ کے قاضی تھے، دفتر لکھ کر تمام ممالک میں بھیجے، ابوبکر بن محمد انصاری کو جو بڑے پایہ کے محدث اور امام زہری کے استاد تھے، حدیثوں کے جمع کرنے کا خاص شوق تھا[1] حضرت عائشہؓ کی اکثر روایتیں فقہ اور عقائد کے اہم مسائل سے تعلق رکھتی ہیں، اس لئے حضرت عمر بن عبد العزیز نے ان کو خاص طور پر جمع کرنے کا اہتمام کیا، عمرہ بنت عبد الرحمن ایک بہت بڑی محدثہ اور عالمہ تھیں، اور چونکہ حضرت عائشہؓ کی آغوش تربیت میں پلی تھیں، اس لئے ان کی مرویات کا ان سے بڑھ کر کوئی عالم نہ تھا، انھوں نے ابوبکر بن محمد کو عمرہ کے پاس بھیجا کہ حضرت عائشہؓ کی تمام روایتوں کو ان سے لیکر قلمبند کریں،[2]

امام زہری سے پہلے فن مغازی کی طرف جس نے بعد میں ترقی پاکر آنحضرت صلعم کے سوانح حیات کی شکل اختیار کی، اس قدر توجہ نہیں کی گئی، جس کا وہ محتاج تھا، اب تک اس سلسلہ میں جو کچھ کیا گیا، وہ یہ تھا کہ غزوات نبوی کے خاص حلقے قائم کئے گئے، جن میں اس فن کے علماء طلبہ اور عوام کے سامنے تقریریں کیا کرتے تھے، چنانچہ عمرو بن قتادہ انصاری المتوفی سنہ ۱۲۱ھ کے متعلق یہ تصریح موجود ہے، کہ وہ دمشق کی جامع مسجد میں لوگوں کو مغازی اور مناقب کا درس دیا کرتے تھے،[3]

سب سے پہلے جس نے مغازی کے فن کو ترقی دی، اور اسے عام مقبولیت بخشا وہ عہد بنی امیہ کے مشہور محدث محمد بن مسلم بن شہاب زہری ہیں، وہ امام بخاری کے شیخ الشیوخ تھے، فقہ و حدیث میں ان کا کوئی ہمسر نہ تھا، ان کی تصنیف کتاب المغازی جیسا کہ امام سہیلی نے روض الانف میں لکھا ہے، فن مغازی

---

[1] طبقات ابن سعد جلد ۲ [2] تہذیب التہذیب لابن حجر، حدیث اور مغازی کے سلسلہ میں بعض واقعات اور بعض حوالے میں نے علامہ شبلیؒ کی سیرۃ النبی کے مقدمہ سے لئے ہیں، مجھے افسوس ہے کہ ہر جگہ الگ الگ اس کا حوالہ دینا میرے لئے ممکن نہ تھا [3] تہذیب التہذیب لابن حجر،

کی پہلی کتاب تھی، اور غالبًا حضرت عمر بن عبد العزیز کے ایما سے لکھی گئی تھی، امام زہری اس حیثیت سے بھی ممتاز ہین، کہ اموی دربار مین ان کی بڑی قدر و منزلت ہوئی، اور انھون نے عبد الملک کے زمانہ مین قضا کا منصب قبول کیا، ۱۲۴ھ مین آپ کا انتقال ہوگیا، ان کے شاگردون مین کئی ایسے لوگ پیدا ہوے، جنھون نے مغازی کو درجۂ کمال تک پہنچایا، امام زہری کے معاصر عبد الرحمٰن عامری نے فقہ مین ایک بڑی اچھی کتاب "موطا" تصنیف کی، جس کی شرح امام زرقانی نے شرح الموطا کے نام سے کی، اس سلسلہ مین اسد ابن موسی المتوفی ۲۱۹ھ کا تذکرہ ضروری معلوم ہوتا ہی، جنھون نے زہد و تصوف پر ایک بڑی مفید کتاب کتاب الزہد لکھی، عہد بنی امیہ کے ممتاز نثر نگارون کی فہرست نامکمل رہجائیگی اگر دو اور اہل قلم کا تذکرہ نہ کیا جائے، یہ ابن سیرین اور ان کے شاگرد حضرت حسن بصری ہین، ابن سیرین نے خوابون کی تعبیر کے متعلق ایک بڑی دلچسپ کتاب لکھی، جس کا نام کتاب الجوامع ہے[۵۱]، حسن بصری تصوف کے علمبردار ہین، ان کے چھوٹے چھوٹے خطبے[۵۲] اور ان کے مذہبی اقوال اس زمانہ کی نثر نگاری کے بہترین نمونے ہین، استاد اور شاگرد دونون نے اسی سال یعنی ۱۱۰ھ مین وفات پائی، جو جریر اور فرزدق کی موت کی وجہ سے عربی ادب کے لئے "عام الحزن" کہے جانے کا مستحق ہی،

بنو امیہ کے زمانہ مین علوم عقلیہ کی تحصیل کے لئے جو کوششین کی گئین ان پر نظر ڈالیے، تو خالد بن یزید المتوفی ۸۵ھ کا نام بہت نمایان نظر آتا ہی[۵۳]، خالد کو جب مروان کے مقابلہ مین حکومت کی طرف سے بالکل مایوسی ہوگئی، تو اوس نے اپنی توجہ علم و ادب کی طرف مبذول کی، اسے ہیئت اور کیمیا سے خاص طور پر دلچسپی تھی، اسکندریہ ان دنون علم کیمیا کے لئے بڑا مشہور تھا، چنانچہ اسنے ایک رومی پادری کو جس کا نام مریانوس

---

[۵۱] ابن خلکان و ابن ندیم [۵۲] ابن الجوزی، سیرۃ صفحہ ۶۔۱۲۱، ابن خلکان جلد اول صفحہ ۲۲۸، [۵۳] پروفیسر جولیس رسکا نے اپنے ایک رسالہ مین یہ ثابت کرنے کی کوشش کی ہی کہ خالد نے کیمیا پر کوئی کتاب یا کوئی رسالہ نہین لکھا جو کتابین اس کے نام سے مشہور ہین، وہ قرون وسطیٰ مین لکھی گئی تھین، اور شاہزادے کی طرف بعد مین منسوب کردیگئی تھین

تھا، اور جو وہان مقیم تھا، بلایا، اور اس سے کیمیا کی تعلیم حاصل کی، چند دنون کے بعد اوس نے ایک اور عالم کو جس کا نام اسٹیفن (اسطفان) بتایا جاتا ہے، کیمیا پر متعدد کتابین عربی مین ترجمہ کرنے کا حکم دیا، اوس نے نہ صرف قبطی اور یونانی کتابون کا عربی مین ترجمہ کرایا، بلکہ خود بھی اس موضوع پر چار رسالے لکھے[1] اسی طرح جیسا کہ مصنف الفہرست نے اپنی کتاب مین درج کیا ہے، علم طب پر بہت سی کتابین خصوصاً شامی یہودیون کے قلم سے عربی مین منتقل ہوئین، مگر افسوس ہے، کہ ان مین سے ایک بھی ہم تک نہین پہونچ سکی، ایک شامی طبیب ماسرجویہ یا ماسرجس نے جو بصرہ مین مقیم تھا، اور مروان بن حکم کا ہمعصر تھا، اہرون بن اعیون کی کتاب قانون (کناش) کا جو طب پر لکھی گئی تھی، شامی سے عربی مین ترجمہ کیا[2]

مین نے اگلے صفحات مین جو مختصر نقشہ آپ کے سامنے پیش کیا ہے، وہ بڑی تفصیل اور اضافہ کا محتاج ہے لیکن اس سے یہ بات ضرور واضح ہو جاتی ہے کہ نثر کی بنیاد گو مختصر پیمانہ پر لیکن مضبوط اموی فرمانروا ؤن کے اوائل حکومت ہی مین پڑ چکی تھی، جب آل عباس برسر اقتدار ہوئے، تو ان کے لئے یہ چیز بڑی مفید ثابت ہوئی، اور اسی پر انھون نے ایک شاندار عمارت تیار کی، ابوالفرج اصفہانی کی کتاب الاغانی بدیع الزمان اور حریری کے مقامات، طبری کی تاریخ الرسل والملوک اور مسعودی کی مروج الذہب بلا شبہہ عربی ادب مین نثر کے بے نظیر شاہکار ہین، لیکن یہ ماننا پڑے گا، کہ بنو امیہ کی کوششون کے بغیر اس قدر مختصر مدت مین ایسے شہ پارے اور اتنی کثیر تعداد میں شاید وجود مین نہ آسکتے،

---

[1] چارون رسالون کے نام یہ ہین، :(۱) کتاب الحرارات، (۲) کتاب الصحیفۃ الکبیر (۳) کتاب الصحیفۃ الصغیر (۴) کتاب وصیتہ الی ابنہ فی الصنعۃ، ملاحظہ فرمائیے، الفہرست فلوگل ایڈیشن صفحہ ۳۵۴،

[2] الفہرست ابن ندیم، فلوگل ایڈیشن صفحہ ۲۹۷،

# بیدل اور تذکرۂ خوش گو

از

جناب قاضی عبدالودود صاحب بیرسٹر

(بسلسلۂ مئی ۴۲ء)

سفینۂ خوشگو کی تیسری جلد میں خوشگو کا ترجمہ نہیں لیکن دوسرے شعرا کے تراجم میں ضمناً خوش گو نے اپنے حالات لکھے ہیں، اُس کا وطن متھرا[۱] تھا، سالِ وفات معلوم نہ ہو سکا لیکن قرائن کہتے ہیں کہ گیارھویں صدی کے اواخر یا بارھویں کے اوائل میں پیدا ہوا ہوگا، سرخوش[۲] اور گلشن[۳] کی شاگردی کا اُس نے اقرار کیا ہے، لیکن باوجود اس غیر معمولی عقیدت کے جو اُسے بیدل سے ہے، اُس نے صریح الفاظ میں کہیں یہ نہیں لکھا کہ میں بیدل[۴] کا شاگرد ہوں، اس سے خیال ہوتا ہے کہ وہ باقاعدہ شاگرد نہ تھا، سفینۂ خوشگو کی تیسری جلد جس میں معاصرین کے حالات ہیں، بہت کمیاب ہے، اور ہندوستان کے

---

۱؎ سفینہ ترجمۂ بے کس، قدرت اللہ شوق نے بندرابن (ضلع متھرا) وطن لکھا ہے ۲؎ "راقم خوشگو اول در عمر چہاردہ سالگی مشقِ خود را بہ نظرِ اصلاحش می گذرانید از روے کمال عنایت تخلص خوشگو عنایت فرمود" "بر فقیر حقوقِ پدرانہ دارد" ترجمۂ سرخوش ۳؎ گلشن کی "بندگی خاص و شاگردی" کا اعتراف کیا ہے، ان کا ترجمہ اس بیت سے شروع ہوتا ہے، ؎

گلشنِ معنی جناب شیخ سعد اللہِ ما    قبلۂ ما، میرِ ما، استادِ ما و شاہِ ما

۴؎ آرزو نے جن سے اصلاح لینے کا خوشگو کو اقرار ہے، مجمع النفائس میں لکھا ہے:۔

"استفادۂ بسیار از بیدل و سرخوش و گلشن نمود، از مدت بست و پنج سال بہ ایں ہیچ مداں ربط کلی بہم رسانیدہ و ایں عاجز ہم در تربیت او بہ تقصیر از خود راضی نہ شود و نیست"

کسی مشہور کتب خانے میں کتبخانۂ مشرقیہ بانکی پور کو چھوڑ کر اس کا کوئی نسخہ نہیں، نسخۂ بانکی پور کی کتابت ۱۱۶۲ھ میں ہوئی ہے، اور غالباً اس کا منقول عنہ کوئی ایسا نسخہ تھا جو میر عبدالولی عزلت کی نظر سے گذر چکا تھا، کاتب نے ان حواشی کو بھی نقل کر لیا ہے جو عزلت نے لکھے تھے، یہ صحیح نہیں کہ سفینۂ خوشگو عشرۂ ششم میں تمام ہوا ہے، اس میں بعض واقعات اس کے بعد کے بھی درج ہیں[1]،

جلد ثالث میں بیدل کے حالات اور ان کی طرف اشارات دوسرے شاعروں کے تراجم میں بھی ملتے ہیں

"مربیان بیدل، اعظم شاہ، نقاد سخن و قدر دانِ این فن، بے[2] دل، راسخ، سالم، شہرت شعرائے درگاہِ او بیند و بارہا بہ صلہ ہائے گراں مند امتیاز یافتہ اند، میاں سرخوش در جنگ نامہ احوالِ او گفتہ و مرزا بیدل صاحب بریں دو بیت صاد کردہ اند:

زشمشیر وہے نہ می داشتے | کہ ابروے معشوق پنداشتے
نہ بود از سیاہیِ فوجش ہراس | کہ کردے خط و خالِ خوبان قیاس"

خوشگو نے تاریخ ذیل اعظم شاہ کے نام لکھی ہے "مرہٹا ہٹا بھاگیا" لیکن اس سے ۱۰۹۱ نکلتا ہے، "مرہٹا" کو ہائے مختفی سے لکھیں تو ۱۰۹۵ برآمد ہوگا، خوشگو کے قول کے مطابق[3] ۱۰۹۴ نکلنا چاہیئے، یہ دو شعر بھی اعظم شاہ کے ہیں،

غمے بس است برائے اجل فضو | نیست سرائے سینۂ ما خانۂ دزد نیست
رہ او نگاہ راز من از ہمہ باب بستہ | روزنِ نظارہ را شب وِ خواب بستہ

عاقل خاں رازی تخلص، عسکری نام تھا، صاحب مثنویات و دیوان، آخر عمر میں صوبہ دار شاہجہان آباد[4]

---

[1] وفاتِ تحقیق عظیم آبادی [2] کہیں خلاصہ اور کہیں اصل الفاظ نقل ہوئے ہیں، تعظیمی الفاظ اکثر نکال دیئے گئے ہیں،

[3] اعظم شاہ کی ایک فارسی تاریخ اعظم جہاد کن، بھی سفینہ میں ہے، اس سے ۱۰۹۴ نکلتا ہے [4] مآثر الامراء میں ہے دبقیہ حاشیہ صفحہ ۴۱)

"خود را یکے از اغواث و اقطاب زمانہ می دانست، حضرت میرزا بیدل از صحبت وے این ہمہ سامان استادی و تصوف بہم رسانید، و ہرگاہ شعر میرزا را احسنت و تحسین می فرمود میرزا برای خاست و تسلیم، بجا می آورد، این معنی از روے حرمت و بزرگی بود نہ از راہ شان امارتش، و وے مرید شیخ برہان شطاری برہان پوری بود، چنانچہ ملفوظات شیخ بزرگوار خود نوشتہ"

سالِ وفات[1] ۱۱۰۸ھ، بیدل[2] نے ایک غزل لکھی ہے جس کے ہر مصرع سے تاریخ وفات نکلتی ہے،

شکر اللہ خاں، خاکسار تخلص، ساداتِ خواف سے تھے اور عاقل خاں رازی کے داماد، صاحبِ دیوان ہیں اور شرح مثنوی مولوی کے مصنف، عالمگیر کے زمانہ میں "گرد شاہجہاں آباد" کے فوجدار تھے، وفات ۱۱۱۲ھ[3]۔ "شکر اللہ خاں، شاکر خاں، کرم اللہ عرف عاقل خاں پسرانش مدتِ مدید بعد پدر خود بودند و خدمت گاری میرزا بیدل صاحب می نمودند"

عاقل خاں، عاشق تخلص، کرم اللہ، خلف شکر اللہ خاں و دختر زادۂ عاقل خاں رازی، بیدل کے صاحب دیوان شاگرد تھے اور ان کے طرز خاص اور انہی کی زبان میں شعر کہتے تھے، "در جمع

(بقیہ حاشیہ صنۂ) کہ دار الانشاہیانِ عالمگیری سے تھا، دوسرے عہدوں پر مامور رہنے کے بعد ۲۲؁ جلوس میں بخشی گری تن تھا، اور سال ۴۲ میں صوبہ دار شاہ جہاں آباد ملی، شاہ برہان الدین راز الہی سے بڑی عقیدت رکھتا تھا، رازی تخلص کی یہی وجہ ہے۔ [1] مآثر الامراء میں ۱۱۱۳ھ ہے لیکن بیدل کے کلیات سے بھی ۱۱۰۸ھ ثابت ہوتا ہے [2] ایک نہیں دو غزلیں ایسی لکھی ہیں، ایک غزل کے بعض مصرعے خوشگو نے بھی نقل کئے ہیں، یہ ہیں،

| | |
|---|---|
| وائے پیوند سخن بیخاں نماند | تکیہ گاہِ صاحب عرفاں نماند |
| رفت از آفاق لطفِ عدل و داد | برکتِ دیں قدوۂ انساں نماند |
| قطبِ اقطاب حقائق باریست | سالکے در کشورِ امکاں نماند |
| مجمع استاد بے شیرازہ شد | رابطِ اقلیم ہندستاں نماند |
| ہادیِ انوار لطف از دیدہ رفت | ہدیٰ جم جاہ عاقل خاں نماند |

[3] آزاد نے سرو آزاد میں سالِ وفات ۱۱۰۸ھ لکھا ہے، اسکی تحقیق آیندہ کیجائے گی،

شاگردانِ آں حضرت رتبۂ خلافت داشت"۔ عہد بہادر شاہ میں دیوان صوبۂ لاہور تھے،

"عزتے[1] در شکوۂ دیر نویسی خطوط بہ خدمتِ مرزا فرستادہ بود، آں جناب بعد مطالعہ فرمودند

کہ فکر عاشق ہمہ معشوقانہ افتادہ، و او خود پایۂ فکر از ماہم گذرانیدہ، لیکن چوں خاطرش عزیز است

موافق استدعایش اصلاح لفظے در مطلع او ہم باشد و مطلع این ست،

زمانہ می کند آں آشنائے ما ۔۔۔ از ما دلش پُرست کہ خالی ست جائے ما

مرزا صاحب بجائے لفظ آشنائے ما، بے وفائے ما رسانیدہ"

عین جوانی میں ۱۱۲۴ھ میں انتقال کیا، مرزا وفات کی خبر سے دیر تک اشکبار رہے،

"نواب ذوالفقار خاں کہ مبلغ دو صد اشرفی بہ خدمتِ میرزا نیاز گذرانیدہ بود، ہمہ آں را بہ

عاقل خاں بخشیدہ بودند کہ درآں وقت از طرف خرج معسر بود"

منعم خاں خان خاناں منعم تخلص، بہادر شاہ کے وزیر کل، الہامات منعمی، مکاشفات منعمی وغیرہ کے

مصنف، وفات ۱۱۲۳ھ،

"وقتے ایں سہ بیت کہ تازہ گفتہ بود پیش میاں صادق[2]، القا خواندہ، وایشاں نقل کردند،

بعد ازاں مرزا بیدل و دیگر شعرا بہ جوابِ آں پرداختہ اند،

چہ شد گر مفلسم فرماں روائے ہفت اقلیم ۔۔۔ حروفِ سکۂ ام اما نہ زر و سیم

من از صحرا نوردانِ جنوں قدرد گرد دارم ۔۔۔ بیاباں می کند از گرد پا د اندازِ تعظیم

سپندم، شعلہ ام، سوز دل پروانۂ عشقم ۔۔۔ کہ ایں شمعِ محفل سوختن ہا کرد تعلیم

---

[1] اس کے متعلق میرزا کا کوئی خط رقعات بیدل کے مطبوعہ اور قلمی نسخوں میں نہیں [2] ان کا دماغ خراب تھا، خوشگو لکھتا ہے "فقیر مجمع شعرا، دادہ بود بہ طلب ایشاں رفت، فرمودند شاعر ناصر علی بود، خود گذشت، بیدل قدرے وقوف سخن داشت او ہم مرد، حالا شاعر منم، ایں زر کہ ناحق در ضیافت صرف می کنی، بہ من دہ کہ در شراب و شاہد صرف کنم،

نظام الملک، شاگرد بیدل " ہرگاہ بہ خانہ مرزا تشریف می آورد، میرزا شرائط استقبال بجا آوردہ، ہم دست شدہ، اندرونِ دولت خانہ می برد، وصحبتِ رنگیں می داشت، وازاقسام اطعمہ حلوائے بیضۂ مرغ بہ مذاقش گوارا افتادہ، بہ میرزا اکثر فرمائش آں می نمود، در وقت رخصت چوں مرزائے مرحوم کتابے از قدما مثل کیمیائے سعادت ونفحات ودیگر ازیں عالم می گذرانید می گفت ازیں کتب ذخیرہ ہا در خانہ دارم، از تبرکات تصنیفات خود عنایت کنید وکتب وسفائن دست خط میرزا باخود می برد "

معاصرین وا حباب میرزا، سرخوش، فقیر خوشگو شاہ گلشن را وسیلہ برانگیخت کہ ایشاں را بریں تپہ باید آورد کہ بہ خانۂ میرزا بیدل رفتہ صحبت دارند کہ ملاقات دو صاحب کمال فائدہ ہا دارد، چہ از مدت ممتد بنا بر بعضے اسباب درمیانِ ایں ہر دو بزرگ جدائی[1] بود، شنیدہ فرمود " ہوس تماشائے جنگِ فیلاں دارید، ایں مطلع گفت وپیش ایشاں خواند،

از فضلِ حق ز ہر دو جہاں کم گرفتہ ایم یک در گرفتہ ایم و چہ محکم گرفتہ ایم

فرمود فضل حق ہمہ جامی باید الا دریں بیت "

(خوشگو نے لکھا ہے کہ آرزو اس اعتراض کو غلط سمجھتے ہیں) سال وفات ۱۱۳۶ھ فضل سے ہو نکلتا ہے ایزد بخش[2] رسا، عزت کے شاگرد تھے، شیعہ سے سنی ہوگئے، سنی تخلص رکھا،

---

[1] سرخوش کلمات الشعراء میں لکھتا ہے، فقیر بہ اشارۂ میاں ناصر علی چند بیت ایشاں (یعنی بیدل) را از راہِ شوخی بہ پیش مصرعِ رسانیدہ مطلع برجستہ ساختہ، اگرچہ ایشاں شنیدہ محظوظ نہ شدند، از روئے غیرتے کہ تلامذۂ رحمٰن را باشد بد بردند، اما یاران منصف وعزیزانِ نازک فہم بسیار پسندند " حکایتے در محیط اعظم میرزا بیدل بہ یازدہ بیت تمام کردہ بودند، فقیر در دو بیت رباعی بہ فصاحت تمام درست نمود، سرخوش نے مرزا کی تعریف بھی کی ہے " سرآمدِ سخنورانِ کامل " استادِ فن امروز در شاہجہان آباد کوس رستمی می نوازد و داد سخنوری می دہد، در فقر و توکل باشاہِ وقت خود " [2] ان کے نام کے کئی خط رقعات بیدل میں ہیں، جہاں تک مجھے یاد ہے، ایک صاحب نے بہارستانِ سخن کے حوالہ سے لکھا تھا کہ ناصر علی نے ایک شعر لکھا تھا جس پر انھیں بڑا ناز تھا، میرزا کے اشارے سے انکے شاگرد عبرت نے اس کا جواب لکھا تھا،

"بے دل کہ باایشان بسیار بود می فرمودند کہ روزے در اثنائے صحبت با وے گفتم کہ مارا در آخر تخلص شما لفظ "ی"، نہ می آید، نظر بہ قامت دراز خود رسا مقرر سازید، قبول نمود و برخاست و تسلیم بجا آورد"

وفات ۱۱۱۹ھ،

میر محمد زماں راسخ، " با بے دل خیلے مربوط بودہ میر و مرزا و حاجی اسلم، سالم و حکیم شیخ حسین شہرت در گجرات بہ لشکر شاہی باہم ہم طرح بودہ اند" وفات ۱۱۰۷ھ،

ناصر علی سال وفات بے دل نے" رنگ ناز شکست[ل]" سے نکالا، ۱۱۰۸ھ،

ناظم خاں فارغ قمی، ایران سے سندھ آئے، سندھ سے دہلی، ناظم خاں خطاب فرخ سیر نے دیا، شاہنامہ کے مصنف ہیں، اوائل عہد محمد شاہ میں وفات پائی،

حاجی محمد اسلم، سالم، اعظم شاہ کے گجرات میں نوکر رہے تھے اعظم شاہ کے مقتول ہونے کے بعد وارد دہلی ہوئے، بے دل سے اخلاص قدیم تھا، ملنے کے لئے آئے، شعر و سخن کی صحبت رہی، بیدل نے چند شعر سنائے، سالم نے کہا،

" ایں ہمہ شنیدم، آں چہ دریں روزہا بر حاشیہ نوشتہ شد از آں ہم باید خواند و غرض ازیں داشت کہ ترقی فکر معلوم کند، مذاقش ازیں جا تصور باید کرد کہ باہم چو مرزا بے دل ایں قسم حرف زدہ و مرزائے مرحوم در تمام عمر دیوان کسے بہ تلاش طلب نہ فرمودہ، مگر دیوان حاجی کہ چند شبانہ روز در مطالعہ داشت"

وفات ۱۱۱۹ھ،

نعمت خاں عالی، " مرزا بیدل ہرگاہ نامش بر زبان می آورد، بہ خطاب حاجی ہجوی یاد می فرمود" وفات[ل] ۱۱۲۳ھ

آقا ابراہیم، فیضان، پسر آقا محمد حسین خاں، ناجی، اکثر اوقات در خانۂ او مجمع شعرا می بود، میرزا بیدل

---

[ل] کلیات میں نہیں [ل] سال وفات میں اختلاف ہو،

صاحب را طلب می داشت، وضیافت ہای نمود، صحبت ہاے رنگیں واقع می شد، فقیر مولف، خوشگو ریزہ چینِ فیوضاتِ آں مجلس ست" وفات سنہ ۱۱۲۴ھ۔

مرزا محسن، ذو القدر تخلص، اوائل در سرکار شجاع در فرقۂ سپاہیاں انتظام داشت، و با بے دل از صغر سن محشور و ہم طرح بود.... فقیر او را در کمالِ پیری کہ از نود متجاوز بود در مجلسِ مرزا مغفور دیدہ ام" وفات عہد فرخ سیر میں ہوئی،

حسین شہرت، با بے دل در سرکار اعظم شاہ یک جا گذرانیدہ" تاریخ وفات سنہ ۱۱۲۹ھ "شہرت مرد"[1] سے نکلتی ہے،

خواجہ عبد اللہ ساقی، اعظم شاہی، از یارانِ بے دل،

عظمت اللہ بے خبر، از صحبت وے بسیار محظوظ شدند" آزاد بلگرامی کے حوالہ سے بے خبر اور بے دل کی ملاقات کا حال لکھا ہے جو ید بیضا اور سرو آزاد میں موجود ہے،

تلامذہ و مستفیدانِ بے دل، معنی یاب خان شاعر، از شاگردانِ رشید، ہمیشہ خدمتِ متعلقانِ بے دل می کرد، و بہ سبب او ہنگامۂ عرس گرم بود، مرزا الیبا رتش می خواستند، از روے عنایت عصا و شمشیرے بہ او بخشیدہ بودند، چنانچہ تا حال بہ دست داشت" وفات سنہ ۱۱۵۰ھ،

محمد احسن سامع، بیدل سے فیض یاب ہوئے، "علی التواتر بہ خدمت ایشاں می رسید و مستفید می شد" لیکن بعد وفات بے دل شاگردی کی شہرت کی وجہ سے بے دل کے حقوقِ شاگردی کو بالکل فراموش کر گئے،

گور بخش حضوری، با بے دل سالہا صحبت داشتہ مشقِ سخن بہ کمال رسانیدہ"

میر محمد احسن، ایجاد[2]، اعظم شاہ کے لشکر میں تھے" در آں جا با بے دل و سالم و گلشن صحبت ہاے

[1] خوشگو کہتا ہے کہ یہ مادہ تاریخ میرا ہی، لیکن یہی سرو آزاد میں بھی ہے[2] ایجاد کے نام کا خط رقعات میں ہے، ان کی سفارش بھی ایک امیر سے کی تھی،

مستوفی داشتہ، شاگرد بے دل، تخلص بے دل کا عطیہ، وفات ۱۱۳۲ھ،

میر عبد الصمد سخن، "سخن تخلص از بے دل یافتہ"[1] اوائل میں شاگرد تھے، وفات ۱۱۶۱ھ

شیخ عصمت اللہ کامل، "از بے دل تخلص یافتہ، روزے جمدھر خردے خوش اسلوب از ساخت برہان پور نذر ایشاں آورد، مرزا فرمود ترکیب ایں جمدھر بہ نشان برہان پور برہان قاطع ست کامل نظر بر رعایت دو ایہام دریں رعایت کردہ، تصدق گردید، وے چوں ہم را منصب داران قلیل البضاعت بسر می برد روزے ... در تشکوہ کم قراری خویش برخواند

فلاطوں گر بیاید می شود عاجز بہ تدبیرم    کہ منصب آتشیں داغے شد وجاگیر جاں گیرم

ہماں دم آں حضرت بجاے آتشیں، لفظ آتشک رسانیدہ اصلاح فرمودند" وفات عہد فرخ سیر

حافظ محمد جمال، تلاش، "از تخلص یافتگان بے دل، در عہد عالم شاہ دیدنش می شد، میرزا بیدل از بیتش محظوظ بودند،

بروز عید ہر شاہ وگدا کم می کند خود را    تو رفتی بر سمند ناز و من از خویشتن رفتم

احمد عبرت، "مرزا بے دل را توجہ خاص با او بود، چنانچہ برکت انفاس متبرکۂ ایشاں بہ پایۂ خوش فکری رسیدہ، تخلص از آں جناب یافت" وفات ۱۱۳۵ھ، "از سانحۂ او تا دیرے اشکبار بودند"

سید مرتضیٰ قانع، "گویند شاگرد بے دل" میر معصوم وجدان، چندے شاگرد بے دل۔

محمد اشرف، حسرت، مہر علی بے کس، سری گوپال تمیز، محمد پناہ قابل، تلامذۂ بے دل،

محمد عطاء اللہ عطا[2] تخلص، "از ساکنان مردہہ مرادآباد بود، طبع رسا داشتہ، در عہد مبارک محمد شاہی بہ توجہ ... راے صاحب اندر رام مخلص بہ خطاب خانی سرفرازی یافتہ، از شاگردان مرزا بے دل بود طبعش بہ لطائف وظرائف بیشتر میل داشت، ہرگاہ در بزم شریفش بار می یافت، مرزاے مرحوم

---

۱؎ سخن کے نام کے خط بھی رقعات میں ہیں ۲؎ نکات الشعرا میں بھی عطا کا ترجمہ ہے،

برائے خاطر او اشعار موحدانہ موقوف نمودہ، ہزلیات در میان می آورد، و اکثر می فرمود، استحقاقِ تتبع و تلمذ دیوانِ ہزلیات عطا دارد، وقتے مرزائے مغفور، قلم دانے و بیاضے کہ از اشعار منتخب خود نوشتہ بود به او عنایت فرمود، ایں رباعی در شکر آں گذرانید:

بے دل شہِ اقلیم کمالِ ہر فن از گوشۂ چشم تا نظر داشت بہ من
از روے عنایتِ قلم دان و بیاض فرمود مرا وزارتِ ملکِ سخن

بہ ہمہ حال مرد عزیزے بود، حرکاتِ نمکیں از و سر می زد و زینتِ مجلس ہا بود، روزے تاریخ وفات میرزا بے دل در مجمع شعرا می خواند و می گفت صفت، آں ست کہ در وزن خالق باری گفتہ ام:

عبدالقادر بے دل رفت، در سال ہزار و صد و سی و ششم در دار الخلافہ بہ رحمتِ حق پیوست، و از وفاتش رونقِ مجمع عرس میرزا برہم خورد و اشعارش کم بدست آمدہ ایں قدر بہ یاد ماندہ۔"

برخوردار بیگ فروی، شاگرد بے دل وفات ۱۱۱۹ھ "در احمد آباد بہ سبب نوکری... بادشاہی بسیار ماندہ۔"

شاہ گلشن، "اکثر بہ زبان می راند کہ در زمانے کہ... بے دل صاحب سی ہزار بیت شدہ، در فکر سخن ترقی کرد، میاں ناصر علی از ترقی باز آمدہ بہ ہر قدر کہ نصیب گردد، در ساخت من تازہ بہ فکر آمدہ بودم، ایں ہر سہ دورِ یکے بود، میرزا بے دل تخلص من گلشن [۱] بہ ایشاں، و تخلص سخن بہ میر عبدالصمد بہ یک روز عنایت کردہ۔" وفات جمادی الاولیٰ ۱۱۴۰ھ۔ "جاے گلشن بہشت ابدی" سے تاریخ نکلتی ہے،

سکھراج سبقت، وطن اصلی نواح لکھنؤ، آبا و اجداد اسد خاں وزیر کے نوکر تھے، سبقت بہت

---

[۱] یہاں پر کوئی لفظ معلوم ہوتا ہے کہ چھوٹ گیا ہے آرزو نے مجمع النفائس میں گلشن کی زبانی لکھا ہے کہ میرزا تخلص بہ من داد، چوں نسبت گل و گلشن (شاہ گل ان کے پیر تھے) ملاحظہ کردم اختیار نمودم ہو شاید دوسرے جا تغیر و تبدیلی در اشعار من کردہ باشند"

علوم میں دستگاہ رکھتا تھا، اور "فنون سیاق" میں یگانۂ آفاق تھا" از شاگردانِ بے دل بود و میرزا اکثرمی فرمودند کہ سبقت بر جمیع ہند و بچگاں فائق ست"

کچھ دنوں سید اسد اللہ خاں معروف بہ نواب اویا، عمہ زادہ سید قطب الملک کا میر سامان اور دیوان رہا، دکن کی لڑائیوں میں امیر الامرا حسین علی خاں کے ساتھ شریک تھا، امیر الامرا کو داؤد خاں پر جو فتح ہوئی تھی، اس کے حال میں سات سو شعروں کا جنگ نامہ لکھکر پیش کیا تھا، اور یانصدی منصب پر سرفراز ہوا تھا، ہنگامۂ سادات کے رفع ہونے کے بعد مالوہ میں تین سو سواروں کا جماعدار تھا، راجا گردھر بہادر سے جن کا ملازم تھا جھگڑا ہوگیا، اسی میں قتل ہوا" کرد کھراج زسبقت" سے تاریخ وفات (۱۱۳۸ھ) نکلتی ہے، دیوان میں دس ہزار کے قریب شعر تھے، ضائع ہوگیا،

"فقیر خوشگو از عنفوانِ شعور بہ خدمتش بندگی داشتہ، در مسائل عروض و قافیہ و معما و اکثر دواوین تازہ گویان پیش او گذرانید، چوں نسبت ہم عمری داشتیم، بے تکلفانہ توجہ نمود"

مغل خاں صفت و قابل[۱]، شاگرد، وفات بے دل کی تاریخ ختم کلام سے نکالی ہی لیکن اسمیں ۲ کا اضافہ کرنا ہوگا" از سر بینائی دل گفتہ شد ختم کلام" وفات ۱۱۴۲ھ،

میر محمد علی، رائج، شنیدہ شد کہ او شاگرد غائبانہ میرزا بے دل ست، و برخے گویند شاگردی میر محمد زماں راسخ کردہ"

اندرام مخلص[۲]، اوائل میں بے دل کے شاگرد، شیورام داس حیا، شاگرد، وفات ۱۱۴۴ھ

حکیم چند ندرت،" بارہا صحبت بے دل، و دیگر شعرائے نام دار یافتہ"

---

[۱] اردو کے بھی شاعر تھے، ملاحظہ ہو تذکرۂ فتح علی خاں گردیزی [۲] توقع تھی کہ مخلص کی مرآۃ الاصطلاح یا مرأۃ المصطلحات (اس وقت نام ٹھیک یاد نہیں) جس میں بہت سے شاعروں کا ذکر آگیا ہے، بے دل کے ذکر سے خالی نہ ہوگی، لیکن اس میں بے دل کے متعلق کوئی بات نہیں ملی،

نصرت، کشمیری الاصل، متوطن لاہور، بے دل کی یہ بیت خود دیوان میں ہے، لاہور میں نصرت[1] کے نام سے مشہور ہے،

چشم پوشیدہ تواں کرد سفر

چہ[2] قدر راہِ فنا ہموار ست

جلد ثالث کا قلمی نسخہ اغلاط سے خالی نہیں، لیکن اغلاط اتنے زیادہ نہیں جتنا ترجمۂ بے دل کی نقل کو دیکھکر میں سمجھا تھا، یہ نقل ایک عربی کے فارغ التحصیل طالب العلم نے کی تھی، اور کتابت کے بعد ایک بار میری ہدایت کے مطابق اصل سے اس کا مقابلہ بھی کر لیا تھا، یہ اطمینان ہو جانے کے بعد کہ نقل میں جو اغلاط ہیں وہ اصل سے مطابق ہونے کی وجہ سے ہیں، میں نے اسے معارف کو بھیجا تھا، اسکی اشاعت کے بعد جب میں نے خود اصل سے مقابلہ کیا تو معلوم ہوا کہ گو چند اغلاط کی ذمہ داری کاتب سفینہ اور کاتب معارف کے سر ہے لیکن بیشتر اغلاط نقل کرنے والے صاحب کی بے پروائی کا نتیجہ ہیں، تصحیح میں گل رعنا مصنفہ شفیق اور سفینہ عشرت مصنفہ درگا داس سے بھی مدد لی ہے، ان دونوں تذکروں میں بے دل کا حال بڑی حد تک سفینۂ خوشگو سے لیا گیا ہے، اور جابجا سفینۂ خوشگو کی عبارتیں آگئی ہیں، بعض امور کے متعلق میں نے جناب ریاض حسن خاں صاحب خیال کے مشوروں سے فائدہ اٹھایا ہے، اور اُن کا بہ غایت ممنون ہوں،

ان اغلاط کی تصحیح حسب ذیل ہے:

صفحہ ۳۵۸ ترجمۂ بیدل کی ابتدا اس عبارت سے ہوتی ہے (جو حذف ہوگئی ہے)

---

[1] عزلت نے حاشیہ سفینہ میں لکھا ہے، کہ میں نے مکرر یہ شعر خود نصرت کی زبان سے سنا، اور وہ اپنے کو بے دل کا شاگرد کہتے تھے [2] دیوان مطبوعہ میں ایک غزل اس زمین میں ہے لیکن یہ شعر نہیں، کلیات میں اس زمین میں کوئی غزل غائب نہیں، سرو آزاد میں بھی یہ شعر نصرت کے نام مندرج ہے،

بداں کہ خامہ سنبلستان نگارچین سائے آستان پاکے ست و دل غنچہ مثال پردہ کشائے حقیقت ایجاد بوے گل نفسے کہ نشگفتگی از جبین بہار آئینش گلشن گلشن بہ خود بالیدن داشت، و بزرگی از ذات عرش کمالاتش عالم عالم سامان دکان چیدن می اپناشت،

بایدم شستن لب از مشک و گلاب — تا بگویم نام آں قدسی جناب

سامعہ را وقتِ گل چینی رسید — ناطقہ را صبح حق بینی دمید

درویش پادشاہ دماغ پوست تخت سرفرازی، پادشاہ (غالباً یہاں پر کوئی لفظ چھوٹ گیا ہے،) فراغ تخت روان بے نیازی، ابر دُربار شکوہ آسمان کمال، (؟) خورشید آسماں وقار جہان قال و حال، آئینۂ مظہر قدرتِ الٰہی جامے لبالبِ مو قدرتِ لامتناہی، قبلۂ لفظ و کعبۂ معانی، کدخدائے سخن و خداوند سخندانی،

مرزا بے دل کہ رہ نمائے سخن ست — پیغمبر و غوث و پیشوائے سخن ست

یکتاست در آفریدنِ طرز کلام — باللہ کہ بے سخن خدائے سخن ست

نکہت گلستان و بوستاں نذر شامۂ سامعہ باد بہ استشمام از احوالش سعادت کمالش (کذا) سطر ۸ رباعی سبقت کی بیت اوّل سفینہ اور سفینۂ عشرت میں یوں ہی ہے، مصرع ثانی کے بعض الفاظ کی صحت میں اب بھی شک ہے،

آں ذاتِ ابد قدرت تنزیہ مقام — عبد القادر نمود تشبیہش نام

سطر ۱۶ سکھراج راے، سکھ راج،

صفحہ ۲۵۹ سطر ۱ و ۲ بہ قوت ریاضی بر ماضی و مستقبل روزگار اطلاع داشت، سطر ۱۱و۱۲ انتخاب جز و زماں، سطر ۴ جنبش مژگاں بے نم خامہ تحریر بود، سفینۂ چہار عنصر مطبوعہ اور چہار عنصر کے تین قلمی نسخوں میں وبے نم، لیکن جناب خیال کی رائے ہیں، بانم یا پرنم ہونا چاہئے، بے نم سے

لکھتے وقت قلم میں روشنائی نہیں رہتی جیسا کہ اکثر ہوتا ہے، نم ناکشیدہ یعنی کسی پچھلی جدت کا اظہار کرتے ہیں اپنے خامہ تحریر کے لیے بانم یا پرنم مناسب ہے (از جناب خیال)

ان کے نزدیک "بہیم" بھی مرجح ہے، سطر ۱۱ میرزا قلندر برادر اعیانی مرزا عبدالخالق سطر ۱۴ بادشاہ داشت سطر ۱۹ عارضۂ تب،

صفحہ ۳۶۰ سطر ۱ سرمۂ ولا، جناب خیال نے اس کی جگہ سرمہ سا تجویز کیا ہے، سطر ۱ بصحت نہ گردید سطر ۵ گردن رعونت تارک از تافت، سفینہ میں اسی طرح ہے، لیکن یہ صریحاً غلط ہے، سفینۂ عشرت میں اس مقام پر "گردن رعونت بر فلک تافت" خوشگو نے غالباً اسی طرح لکھا ہوگا، سطر ۱۱ گذاشتے سطر ۱۱ انفاس خوشش سطر ۱۴ بوسے محبتش،

ص ۳۶۱ اہتزاز و قتش سطر ۸ ضروریات راہ در کار

صفحہ ۳۶۲ سطر ۸ بے تعینی بسر سطر ۱۰ امیر کامگار سطر ۷ ابہ سبب فرمایش، سفینہ میں "نسبت فرزندش" جناب خیال کی رائے میں "بہ سبب فرزندش"، سطر ۱۹ بہ مزاج،

صفحہ ۳۶۳ سطر ابنگاہ سطر ۳ شادم الخ، یہ شعر ایک غزل کا ہے جو کلیات میں موجود ہے، قافیہ گاہ گاہی ہونا چاہیے، سطر ۴ وہ زلزلۂ آشفتگی بنیاد سطر ۸ از بدر شعور سطر ۹ واسپ خود سطر ۹ پشتہ سطر ۱ این بادہ زبس زور نہ گنجد در ظرف، سطر ۸ اگر خامہ،

صفحہ ۳۶۴ سطر ۱ درتنگ ودو، سطر ۲ دو ہزار، سطر ۵ عصا خرے از آہن، سطر ۶ داشتے، سطر ۶ بولاس، سفینہ میں ابولاسی، یہ لفظ تذکروں میں کئی طرح آیا ہے، گل رعنا میں انولاسی ہے اور منوہر سہائے صاحب انور ایم اے دہلوی سے معلوم ہوا کہ یہ صحیح ہے، انولاسی بہ واو مجہول ہے، سطر ۱۱ بسیار داشت، سطر ۱۲ چشم ہائے خجستہ، سطر ۱۲ وسعتے سطر ۱۳ ششش گرہ، سطر ۱۴ آہستہ و جدا جدا،

صفحہ ۳۶۵ سطر ۲ باز شدے سطر ۶ زیادہ گذشتے، سطر ۵ داشتے، سطر ۵ و میرزائی از سراپایش می بارید، سطر ۱۱ کہ بہ اصلاح عزریش نیاز افتادست، یہ مصرع سفینہ، سفینۂ عشرت اور گل رعنا میں یوں ہے کہ بہ اصلاح عزیزانش نیاز الخ، اس طرح بھی صحیح نہیں معلوم ہوتا، جناب خیال نے اس مصرع کی

تین شکلیں پیش کی ہیں، (۱) کہ باصلاح غلط ریش بہ نازالخ (۲) کہ بہ اصلاح خط و ریش بہ نازالخ (۳) کہ بہ اصلاح خط و ریش درازالخ سطر ۱۳، تہِ سررشتۂ،

صفحہ ۳۶۶ سطر اور ۲۔ قافیے میں یاے معروف چاہئے، مزید تصحیح آیندہ ہوگی، سطر ۴ نیرنگ سطر ۷ چہ عرفی چہ فیضی، سطر ۹ استاداں می باشد سطر ۱۹، در، کلیات میں وگر،

صفحہ ۳۶۷، سطر ۲ ہرگہہ سطر ۳ چہ علم بہ حشت، سفینۂ و سفینہ عشرت میں اسیطرح لیکن کلیات میں علم چہ وحشت" سطر ۳ چہ گوتہ سطر ۴ چناں، سفینۂ و کلیات دونوں میں اس طرح ہی چساں، سطر ۷ کتابت، سفینہ میں اسی طرح لیکن جناب خیال کی رائے میں کنایت ہو تو تعجب نہیں لیکن گل رعنا کے مصنف نے جو کچھ لکھا ہے، وہ "کتابت" کا موید ہے صفحہ ۳۶ سطر ۷، تحمل، کمل، سطر ۹ ورنگے بے اندازہ سطر ۱۸ یا ہزار، صفحہ ۳۶۹، سطر ۱۰ لفظ مسلّم کے بعد کاتب نے عبارت ذیل حذف کردی ہے، میدارید، ناظم خاں گفت از قدما ہر کہ باشد بس، آں حضرت ہفدہ شعر، صفحہ ۳۷۰ سطر ۵ ہمیں قسم، سطر ۶ گہہ صفحہ ۳۷۱ سطر ۴ نہایت رونسے پانصد بیت سطر ۷ لنگ لنگان بہ سر منزل سطر ۱۰ البیدنہ، چہ بد عقیق سطر ۱۲ خفت ہر گل سطر ۱۲ از چہ، سطر ۱۳ اجزا، سطر ۱۳ ابر کہ بدل سطر ۱۳، مصرع ۲ کلیات میں یوں ہی اور یہی صحیح ہے کافتادہ چہ بار از کہ سر کہ بہ دل سطر ۱۸ چناں، سفینہ میں صاف پڑھا نہیں جاتا، گل رعنا میں چہ ساں اس میں جوں کی جگہ خوں بھی ہے، اس مصرع کی صحت میں شک ہے، سطر ۱۶ مصرع ۲ گل رعنا میں یوں ہی ہے گل بدنہ چہ بود نامہ از کہ زیارِ بیت ثانی کی صحت میں بھی شک ہے سطر ۱۹، ایزادنہ کردہ، سطر ۱۹، ہزار بیت صفحہ ۳۷۲ سطر ۸ ماہمہ صفحہ ۳۷۳، سطر ۱۱ فشاند کلیات میں نشاند سطر ۱۰، خلقت سفینہ میں خلعت، کلیات میں "خلقت" سطر ۱۸، نہ بیش، کلیات بہ بیش صفحہ ۳۷۴ سطر ۲ بگسل سطر ۱۸، مصراعی، صفحہ ۳۷۵ سطر ۵ جان وجید سطر ۱۱ ہرات، سفینہ میں برات کو کاٹ کر ہرات بنادیا ہے، دراصل برات ہے، سطر ۱۱ بر زبان ہاست سطر ۱۸ بیت از قصائد صفحہ ۳۷۶ سطر ۴ بحر بستم سطر ۸ گردش سطر ۹ نفاق وحسد سطر ۹ دز آمہ تغافل، سطر ۱۰ کے آخر میں یہ الفاظ کاتب نے حذف کر دئے ہیں، ایں اشعار از آں جاست، اسکے بعد اشعار ہیں، جن کی تعداد کم و بیش ۲۰۰ ہے،

# تلخیص و تبصرہ

## رومانیہ کے مسلمان

براعظم یورپ کے قریب قریب کل حصوں میں مسلمان آباد ہیں، خصوصًا اس حصہ میں جو فنلینڈ سے بہ خط مستقیم وسط یورپ ہوتا ہوا اٹریٹا تک چلا گیا ہے، ان کی تعداد اور اقتصادی و سیاسی حالت اتنی ترقی پذیر کہ یہاں کی اکثریت رکھنے والی قومیں ان کو خوف و خطرہ کی نظر سے دیکھتی ہیں، یہ سارے مسلمان اپنے ملک و قوم کے مخلص اور اس کے لئے ہر قربانی کے لئے تیار رہتے ہیں،

یورپ کے متوطن تمام مسلمان اپنے مذہب اور اپنی روایات و رسوم کی حفاظت کے ساتھ یورپی تہذیب میں یوروپین اقوام کے دوش بدوش ہیں، ان میں رومانیہ کے مسلمان سب سے زیادہ اپنے دینی روایات کے محافظ ہیں، ان میں بھی ڈوبروڈجا کے مسلمانوں کو خاص امتیاز حاصل ہے،

آبادی کا بڑا حصہ ترکی النسل ہے،

ڈوبروڈجا کا علاقہ رومانیہ کے اہم ترین حصوں میں ہے، اسی لئے وہ زمانہ قدیم سے حکومتوں میں متنازعہ فیہ چلا آتا ہے، مشرقی یورپ میں کوئی حصہ اتنا حسین نہیں ہے، تین سمتوں سے پانی سے گھرا ہے، چوتھی سمت میں کوہستان کوادڑی لاٹر کا سلسلہ پھیلا ہوا ہے، اس کے دامن میں نہایت شاداب اور خوبصورت جھاڑیاں ہیں اور ہر طرف چھوٹی چھوٹی نہریں رواں ہیں، ان میں بعض معدنی جھیلیں بھی ہیں، جن میں غسل کے لیے ہر سال ہزاروں مریض آتے ہیں، یہ حصہ جنگی نقطۂ نظر سے رومانیہ کے لئے اتنا ہی اہم ہے،

جتنا روس کے لئے جزیرۂ قرم،

ڈوبروڈجا کا لفظ ڈوبرٹیچ سے مشتق ہی، جو چودہوین صدی کے نصف مین ڈارنہ کا بڑا جابر ظالم حکمران تھا، اس حصہ مین دیسیز کے قبائل آباد تھے، ان کے بعد یونانی آباد ہوئے، پھر گاتھ پھر بلغاری، ان کے بعد قرمان پھر بیز نطینی آخر مین مسلمان ترک آباد ہوئے، ان کی آبادی کی تاریخ یہ ہے، کہ ترکی حکومت نے ایک زمانہ مین اس علاقہ کو ترکون کی آبادی کے لئے مخصوص کردیا تھا، چنانچہ ایک ترکی افسر باباصالتوق دہ دہ میں ہزار ترکون کے ساتھ آکر یہان آباد ہوا، اور ۱۲۶۳ء مین اوس نے یہان ایک شہر بسایا، جو داغ باباکے نام سے موسوم ہوا اور سرزمین یورپ مین ترکون کی فتوحات کے ساتھ ڈوبروڈجا اور دوسرے یورپین علاقون مین برابر اسلام پھیلتا گیا، اور ترکی مسلمان ڈوبروڈجا سے لیکر انتہائی شمالی حصہ سافیہ تک پہنچ گئے، اور ان علاقون کی حفاظت کے لئے انھون نے بڑے بڑے جنگی استحکامات اور قلعے تعمیر کرائے، ان مین باباداغ کا قلعہ سب سے زیادہ مستحکم تھا، اسے سلطان محمد اوّل نے تعمیر کرایا تھا،

اٹھارہوین صدی کے وسط مین کریمیا کے فوجی مسلمانون کی بڑی تعداد ڈوبروڈجا مین بس گئی، ان کے علاوہ عرب اور چرکسی فوجین بھی آکر آباد ہوئین، لیکن یہ دونون سین اسٹفانو کے معاہدہ مارچ ۱۸۷۸ء کے مطابق لوٹ گئے، اور ڈوبروڈجا پورے ۶۰۰ برس تک عثمانیون کے قبضہ مین رہنے کے بعد چند دنون کے لئے روسیون کے قبضہ مین چلا گیا، لیکن پھر ۱۸۷۸ء مین معاہدۂ برلن کی رو سے رومانیہ کو مل گیا، اس وقت سے پھر یہان مسلمانون کی آبادی بڑھنی شروع ہو گئی، اور ان کی تعداد ڈھائی لاکھ تک پہنچ گئی، اور انھون نے اپنی زندگی کا مادی نظام یورپین تہذیب اور روحانی نظام اسلامی شریعت کی بنیادون پر قائم کیا، لیکن پھر ان کے رومانیہ سے ترکی مین نقل مکان کی وجہ سے رومانیہ مین ان کی تعداد گھٹ کر ڈیڑھ لاکھ رہ گئی، ان کی آبادیان نہایت مرتب و منظم ہین، مکانات اور عمارتین عموماً سنگی اور

سڑکین اور گلیان بہت کشادہ اور مرتب ہین، آبادیان نہایت وسیع کشادہ اور بڑے بڑے میدانون اور باغون سے بھری ہوئی ہین، سڑکون کے دورویہ شاداب اور سایہ دار درختون کی نہایت مرتب اور خوشنما قطارین ہین، ان کی آڑ مین بجلی اور ٹیلیفون کے تار مکڑی کے جالے کی طرح تنے ہوئے ہین، ہر دس قدم پر بجلی کے بڑے بڑے بلب شہرون اور دیہاتون کو بقعۂ نور بنائے رہتے ہین،

رومانیہ کے مسلمانون نے ترکون اور دنیا کے دوسرے مسلمانون سے بھی تعلق قائم رکھا ہی، ان کی بہت سی مجالس اور انجمنین ہین، جو عالم اسلام سے اس کا تعلق قائم رکھتی ہین، ڈوبروڈجا کا کوئی قریہ اسلامی مجالس سے خالی نہین، جو مسلمانون کے معاملات کی نگرانی اور سوسائٹی مین ان کی سطح بلند کرنے کے فرائض انجام دیتی ہین، ان مجالس کا وہان کے مسلمانون پر بڑا اثر ہے، اور ہر مسلمان ان سے تعلق رکھنا اور ان کی امداد و اعانت کرنا اپنا فرض سمجھتا ہی،

ان اسلامی انجمنون کے علاوہ "ڈوبروڈجا تجاری حرت تشکیلاتی" کے نام سے بہت سی غیر مذہبی انجمنین بھی ہین، گو یہ انجمنین اسلامی انجمنون کے رسمی قیود سے آزاد ہین، لیکن ان اسلامی امور مین جن کا مسلمانون کی فلاح اور ان کی ترقی سے تعلق ہے، اسلامی انجمنون کی پوری معاون و مددگار ہین،

ڈوبروڈجا کا علاقہ چار سنجقون یا چار ضلعون مین تقسیم ہی، ہر سنجق مین ممتاز علما مین سے مسلمانون کا قاضی اور مفتی ہوتا ہی، پھر اکابر علما مین سے ان سنجقون اور قضاۃ کا ایک افسر اعلیٰ ہوتا ہے، تمام اضلاع کے قضاۃ مسلمانون کے جملہ امور خصوصًا ان کے شخصی معاملات اور مذہبی اجتماعی اور ثقافتی مسائل مین اس کے احکام کی پابندی کرتے ہین،

ڈوبروڈجا مین ساڑھے چار سو نہایت خوبصورت مسجدین ہین، ان مین بعض بہت بڑی ہین، اکثر مسجدین استنبول کی مسجدون کی طرز کی ہین، ان کی نگرانی اور آبادی کا خاص انتظام ہی، بعض مسجدین دولتمند مسلمانون نے بنوائی ہین، اور بعض اسلامی انجمنون نے مسجدون کی ضرورت کے لئے رومانیہ کی حکومت اور

میونسپلٹی زمین مفت دیتی ہے، کچھ امداد بھی ملتی ہے، سب سے بڑی اور خوبصورت مسجد کوستنجہ کی "جامع کارول"
اور بخارسٹ کی "جامع پارک کارون" ہے، یہ دونوں مسجدیں شاہ کیرول نے مسلمانوں سے اخلاص و محبت
کے ثبوت میں اپنی جیب خاص سے بنوائی تھیں، مرحوم شاہ فواد مصر نے جامع پارک کارون کے لئے سالانہ
امداد بھی مقرر کی تھی، ارومانیہ کی حکومت نے ائمہ و موذنوں کی تنخواہوں اور مسجد کے دوسرے مصارف
کے لئے انگور کے بڑے بڑے باغات وقف کئے ہیں، جن کی آمدنی اسلامی انجمنوں کی نگرانی میں مساجد پر
صرف ہوتی ہے، "ڈوبرد جا کنجلری حرت تشکیلاتی" کی مجالس زیادہ تر مسلمانوں کے ثقافتی اور سیاسی
امور کی نگرانی اور ان سے متعلق کام کرتی ہیں،

ہر شہر میں چھوٹے بچوں کے مدارس ہیں، جن کی مدت تعلیم دو سال ہے، مدرسہ ابتدائی کی پانچ
سال بعض شہروں میں ثانوی مدارس بھی قائم ہو گئے ہیں، ان مدرسوں میں جمہوریہ ترکیہ کے اصول
پر ترکی زبان میں تعلیم ہوتی ہے، مسلمان بچوں کے لئے بھی ابتدائی تعلیم جبری ہے، سب سے بڑا مدرسہ "مجیدیہ" ہے
جو رومانیہ کے ٹریننگ کالج کے برابر ہے، اس میں ترکی اور عربی دونوں زبانوں کی تعلیم ہوتی ہے،
حکومت اور اسلامی انجمنوں کے درمیان پورا تعاون و اتفاق ہے،

## اندلس کا دماغی ترکہ کتب خانہ اسکوریال میں

قرون وسطیٰ میں جب کہ یورپ پر وحشت و جہالت کی گھٹا چھائی ہوئی تھی، عربوں کا تمدن
اسپین میں دنیا کو مطلع انوار بنا رہا تھا، اور اندلس میں دماغی سلطنت قائم تھی، اور قرطبہ کے علمی مراکز شمال
و مغرب کے دور دراز مقامات پر اپنی روشنی ڈال رہے تھے، اور وہاں اسلامی خیالات انتہائی
درجۂ کمال تک پہونچ گئے تھے لیکن سیاسی آندھیوں جنگی مصروفیتوں اور زمانہ کی گردشوں نے
خود اسلامی سلطنت کے قیام ہی کے زمانہ میں اس بلند منارہ کو بار بار گرایا، اور اس کے خزانوں کو

منتشر کیا، اس کے بعد اسپین مین اسلام کے اقبال کا ورق اولٹ گیا، اندلس مین جدید اسپین کی حکومت قائم ہوئی، لیکن اس جدید حکومت کو اسپین کا یہ قدیم دماغی ترکہ نہین ملا، اور تعصب اور جہالت نے عربی کتابون کے ایک بہت ہی چھوٹے حصہ کو باقی رکھا، جو اسکوریال کے تاریک کمرون اور بعض پبلک کتبخانون مین دفن کر دیا گیا، لیکن اس کے باوجود بھی سترہوین صدی عیسوی تک کے وسط مین عربی کی قلمی کتابون کی تعداد کئی ہزار تھی، جو اپنی نوعیت مین بہترین حیثیت رکھتی تھین، لیکن ۱۶۷۱ء مین اسکوریال مین ایک ایسی آتشزدگی ہوئی، جس نے اس خزانہ کے تین حصہ کو جلا کر خاک سیاہ کر دیا، اس وقت تک اسپین کی حکومت عربی کتابون کو ہر مطالعہ کرنے والے کی نگاہ سے چھپانا چاہتی تھی، اور اسپینی مصنف بھی دینی اور قومی اثر سے متاثر تھے، اس لئے ان ماخذون پر جن سے اسلامی سلطنت کے زمانہ کی تاریخ اور تہذیب وتمدن پر روشنی پڑتی تھی، بحث کرنے سے اجتناب کرتے تھے، اور اپنے ملک کے اس تاریخی حصہ کے متعلق صرف قومی ماخذون سے کام لیتے تھے، اس لئے ان کی تحریرین تعصب اور فرقہ پرستی کے جذبات سے لبریز ہوتی تھین، لیکن ۱۶۷۱ء کے حادثہ آتشزدگی کے بعد اسپینی حکومت کی آنکھیں کھلین اور مستشرق کازیری نے عربی کی قلمی کتابون کے بچے کھچے حصہ کی جن کی تعداد ایک ہزار آٹھ سو پچاس تھی، ایک فہرست مرتب کرنی چاہی اور کئی سال کی محنت کے بعد اوس نے ایک فہرست مرتب کی جس کا نام "اسپینی عربی کتب خانہ اسکوریال مین" ہے، اوس نے اس فہرست مین عربی مجموعہ کے مضامین کو تفصیل کیساتھ پیش کیا ہے، اور ہر کتاب کے مباحث کا خلاصہ لکھا ہے، اس پر حواشی چڑھائے ہین، اور مشکل مقامات کی شرح کی ہے، یہ فہرست ۱۷۶۰ء اور ۱۷۷۰ء کے درمیانی زمانہ مین شائع ہوئی، اور متاخرین مستشرقین مین بعض نے اوس پر یہ تنقید کی، کہ اوس مین دقت نظری اور عمق نہین پایا جاتا، لیکن عام رائے یہ ہے کہ اسکوریال مین عربی مجموعۂ کتب کا وہ بہترین ذخیرہ اور عربی خیالات کے نتائج کی بہترین نمایندگاہ کازیری کی فہرست کے شائع ہونے کے بعد سب سے اہم مسئلہ جس کی طرف لوگ متوجہ ہوئے یہ تھا کہ

اسکوریال کے اس ذخیرہ سے ان عربی روایتوں پر بحث کی جائے، جو اسپین میں عربوں کی تاریخ، اسلامی حکومت کی سیاست اور اسلامی سوسائٹی کی خصوصیات سے تعلق رکھتی ہیں چنانچہ ایک جماعت نے جس میں ایڈیس اور ماسدی شامل ہیں عربی علوم و آداب کی تاریخ پر بحث کی اور ماسدی نے ایک بڑی کتاب شائع کی جس کا نام "اسپین اور اسپین کے تمدن کی تنقیدی تاریخ" ہے، یہ کتاب ۱۸۳۰ء اور ۱۸۵۰ء کے درمیانی زمانہ میں شائع ہوئی، اور وہ اندلس کے تمدن کی تاریخ کا بہت بڑا ماخذ ہے، اور اس میں اسپین میں مسلمانوں کی سوسائٹی کی خصوصیات اور اسلامی خیالات کے مختلف گوشوں کے متعلق عمدہ روایتیں جمع کی گئی ہیں، لیکن عربی ماخذوں کے مطابق عربوں کی سیاسی تاریخ اب بھی ایک خواب فراموش رہی، لیکن اس کے بعد مستشرق یوسف کوندی امین کتب خانۂ اکادمی میڈرڈ نے سیاسی حیثیت سے عربی ماخذوں کا وسیع مطالعہ کیا، اور کئی سال اسکوریال کی قلمی کتابوں کی تحقیقات میں صرف کئے، اور اس کے بعد اپنی مشہور کتاب "اسپین میں عربوں کی سلطنت کی تاریخ" شائع کی، اس تاریخ کا پہلا حصہ ۱۸۲۰ء میں شائع ہوا، لیکن اسی سال کوندی نے وفات پائی، اس لئے اس کے مسودوں کے دو بقیہ حصے دوسرے سال شائع ہوئے، لیکن ان میں وہ خصوصیات نہ تھیں، جو اس کی تاریخ کے پہلے حصہ میں نمایاں طور پر نظر آتی ہیں، بہرحال پہلے حصہ میں فتح کے زمانہ سے لیکر حکم مستنصر کے زمانہ یعنی ۳۶۶ھ (۹۷۶م) تک کی تاریخ درج کی گئی ہے، دوسرا حصہ حکومت عامریہ، ملوک طوائف کی تاریخ پر سلطنت غرناطہ کے پیدا ہونے تک شامل ہے، تیسرے حصہ میں سلطنت غرناطہ کی تاریخ ۱۴۹۲ء میں اس کے زوال تک مذکور ہے، لیکن ان دونوں حصوں میں بعض ایسی غلطیاں موجود ہیں، جو مؤلف کی نظر ثانی نہ کرنے سے پیدا ہوئی ہیں، تاہم ان میں بھی کوندی کی تنقید و نظریات کا کافی حصہ موجود ہے، کوندی نے خاص طور پر اپنے خیالات کو نہایت صراحت کیساتھ ظاہر کیا ہے، یہانتک کہ اپنی قوم اور اپنے ہم وطنوں پر بالخصوص اُن واقعات کے متعلق جو زوال غرناطہ، عربوں پر اسپینیوں کے مظالم، ان کے عیسائی بنانے، پھر ان کے آبائی وطن سے خون کے سیلاب میں نکالنے سے تعلق رکھتے ہیں، نہایت سخت الزامات

لگائی ہین، اسکی وجہ یہ ہی کہ وہ عربی ماخذون اوران کی روح سی متاثر ہوا ہے یہانتک کہ ڈ خود اپنی کتاب کے مقدمہ مین لکھتا ہی کہ اوس نے عربی ماخذون اور عربی روایتون کی اسقدر تقلید کی ہی کہ ایک یورپین جب اسکی کتاب کو پڑھے گا، تو یہ سمجھے گا کہ وہ ایک عربی مورخ کی کتاب پڑھ رہا ہی یہی اس کتاب کی سب سے بڑی خصوصیت ہے لیکن ہالینڈ کا مستشرق رینہارٹ ڈوزی جس نے اندلس کی تاریخ کے مطالعہ مین اپنی زندگی کا بڑا حصہ صرف کیا ہی اس کتاب پر سخت حملہ کیا ہی اور لکھا ہی کہ کونڈی عربی زبان سی بہت کم واقف ہی اوس نے ہزارون واقعات غلط نقل کئے ہین لیکن اسکی یہ راے صحیح نہین ہی، کونڈی عربی روایتون کو نہایت خوبی سی نقل کرتا ہی، اسکی کتاب مین جو غلطیان ہین ان کا سبب یہ ہی کہ وہ نظر ثانی کرنے سے پہلے مرچکا تھا، اوراس نے عربی کے ان ماخذون سی جو باہم مخالف تھے، بغیر بحث و ترجیح کے بہت سی روایتین نقل کی ہین، لیکن ان غلطیون کے باوجود اسکی کتاب اندلس کی تاریخ کا بہترین ماخذ ہے،

کارڈون نے بھی اپنی کتاب "تاریخ افریقہ اوراسپین" مین کونڈی کی طرح اون عربی کتابوں سی روایتین نقل کی ہین، جو پیرس کے کتب خانہ مین موجود تھین، لیکن اوس نے اپنے مصنفون سی بھی روایتین نقل کی ہین اور صرف اخیر فصلون مین جو زوال غرناطہ سے تعلق رکھتی ہین، عربی روایتین نقل کی ہین، لیکن ان سب باتون کی باوجود کازیری کی فہرست اپنی نوعیت مین بے مثل ہی، صرف یہی نہین کہ وہ اندلس کی دماغی سرمایہ کا مکمل خلاصہ ہی بلکہ اس سی اندلس کی تمدن کی برتری و تفوق پر بھی بہت سی دلائل قائم ہوسکتے ہین، مثلاً اس ذریعہ کی بہت سی قلمی کتابون کا پتہ چلایا ہے جو ۱۰۰۹ء مین روئی کے کاغذ پر اور چند کتابین ۱۱۰۶ء مین کتان کے کاغذ پر لکھی گئی ہین، جن سی ثابت ہوتا ہی کہ اندلس کی عربون نے کاغذ سازی مین بڑا کمال حاصل کیا تھا، اس کے علاوہ بہت سی تاریخی کتابون سے ثابت ہوتا ہی کہ سب سے پہلے اہل عرب ہی نے جنگ مین ڈائنامیٹ کو استعمال کیا، اس فہرست سے اور بھی بہت سے حقائق کا انکشاف ہوتا ہی جو اسکوریال کے ظلمت کدہ مین گم ہوگئے تھے،

(ع)

# اخبارِ علمیہ

## سوویٹ روس مین مسلمانون کی تنظیم

موجودہ عالمگیر جنگ سے پہلے سوویٹ روس کے صحیح حالات پردۂ خفا مین تھے، برطانوی روسی اتحادنے اس پردہ کو اوٹھایا، اور برطانوی ذرائع ہی سے روس کے حالات کی دلکش تصویرین منظر عام پر آنے لگین، خصوصاً عربی زبان کے ذریعہ جو حالات چھپتے رہتے ہین، ان سے روس مین مسلمانون کی عام زندگی کا ایک اندازہ ہوتا ہے،

سوویٹ روس کے زیر علم تقریباً ۴ کرور ۵۰ لاکھ مسلمان آباد ہین، جو پوری روسی آبادی کی تقریباً ایک چوتھائی ہے، ان مین سے ایک کرور ۹۰ لاکھ ترکستان مین ہین، ایک کرور قفقاز مین، ۲۰ لاکھ سائبریا مین، ۳ لاکھ لینن گراڈ کے اطراف مین، اور بقیہ اسی طرح روس کے مختلف شہرون مین پھیلے ہوئے ہین، ان مین سے دس لاکھ سے اوپر، روس کی سرخ فوج مین بھی داخل ہو چکے ہین، اور قفقاز کے محاذ پر وہ اس وقت دشمنون کا مقابلہ کر رہے ہین،

روسی مسلمان سوویٹ اتحاد مین مساوی حیثیت سے شریک ہین، اس کے ساتھ ان کی جداگانہ داخلی تنظیم بھی قائم ہے،، روسی علماے دین کی ایک مجلس مشورت قائم ہو، اور مسلمانانِ روس کے عام انتخاب سے ان علماے دین مین سے ایک "مفتی" کا انتخاب کیا جاتا ہے، جس کو "شیخ الاسلام" کا مرتبہ حاصل ہے، آج کل اس جلیل القدر منصب پر رسولیف عبدالرحمن فائز ہین، ۱۹۳۶ء مین

انھیں مسلمانانِ روس کی نمایندہ انجمنوں نے اس عہدہ کے لئے منتخب کیا تھا، اس عہدہ پر ان کا انتخاب سابق مفتی روس فخر الدینوف رضاء الدین کی وفات کے بعد عمل میں آیا تھا، مفتی رسولیف عبد الرحمن جمعیۃ علماے اسلام روس کی صدارت عظمیٰ کے منصب پر بھی فائز ہیں، جمعیۃ علماے مسلمانان روس نے ۱۸ر جولائی ۱۹۴۱ء کے ایک منشور میں مسلمانان روس کو موجودہ جنگ میں شریک ہوکر دشمنوں سے ملک کو بچانے کی دعوت دی تھی،

مفتی رسولیف عبد الرحمن روس کے ممتاز اہل علم میں شمار کئے جاتے ہیں، دینی و علمی موضوعوں پر ان کی قابل قدر تصنیفات ہیں اس وقت ۷۰ سال کی عمر ہے، قد درمیانی، آنکھوں سے ذکاوت و فراست ٹپکتی ہے، چہرہ پر خوبصورت حنائی داڑھی ہے، جسم پر ڈھیلے ڈھالے مشرقی کپڑے، اور سر پر ترکی ٹوپی، ان کے کمرے میں عربی، فارسی، ترکی اور تاتاری زبان کی کتابوں کا قیمتی ذخیرہ موجود ہے، جن میں تقریباً ۱۰۰ نادر قلمی کتابیں ہیں، روس میں اسلامیات پر کتابوں کا یہ نادر ذخیرہ تصور کیا جاتا ہے، سوویٹ روس کے مختلف خطوں میں اسوقت ہزاروں اسلامی مدرسے، مسجدیں اور کتب خانے قائم ہیں، جن سے مسلمانان روس کی ہیئت اسلامی کی تنظیم قائم ہے، اس طرح مسلمانانِ روس ایک طرف سیاسی حیثیت سے سوویٹ روس میں مساوی طور پر شریک ہیں، اور دوسری طرف اپنی دینی جمعیتوں کے ذریعہ آزادی کے ساتھ اپنی مذہبی تنظیم بھی قائم کئے ہوے ہیں،

# ہرات کے چند آثار

افغانستان کے تاریخی شہروں میں ہرات کو نمایاں امتیاز حاصل رہا ہے، خصوصاً سلطان حسین مرزا کے زمانہ میں، اس شہر نے مرکزی حیثیت سے بڑی ترقی کی، علماء، ادباء، شعراء و دیگر ارباب علم اس دور میں یہاں جمع تھے،

تیمور کی وفات کے بعد شاہ رخ نے ۸۰۷ھ/۱۴۰۵ء میں ہرات کو اپنا دارالسلطنت بنایا، کہا جاتا ہے کہ اس دور میں پورے وسط ایشیا میں سیاسی، اقتصادی و عمرانی حیثیتوں سے تنہا اسی شہر کو مرکزیت حاصل تھی، ۸۷۳ھ/۱۴۶۸ء میں امیر حسین بائی قرہ یہاں کا فرماں روا ہوا، اس نے اپنے ۴۰ سالہ دور حکومت میں ہرات کو علمی، تمدنی، اقتصادی اور عمرانی حیثیتوں سے غیر معمولی ترقی دی، مہر خود کی تاریخی تصنیف، جامی کی لطیف غزلیات اور بہزاد کے موے قلم کے شاہکار اسی تاریخی شہر کی یادگاریں ہیں،

لیکن افسوس ہے کہ ہرات کے آثار قدیمہ میں سے بہت کم توادث زمانہ کے دستبرد سے محفوظ رہ گئے ہیں، بڑا حصہ تو زلزلوں کے ہاتھوں تباہ ہوا، اور کچھ چیزیں وحشی حملہ آور سپاہیوں نے تباہ کیں، ان میں جوہر شاہ بیگم ملکہ شاہ رخ کی ایک تاریخی مسجد بھی تھی، اب اس مسجد کا تھوڑا سا حصہ محفوظ رہ گیا ہے، ان باقیماندہ آثار میں ملکہ جوہر شاہ بیگم کا مقبرہ بھی قابل ذکر ہے، یہ مقبرہ ایشیا کی خوبصورت بڑی ضریحوں میں شمار کئے جانے کے قابل ہے، ایک دوسری قابل ذکر عمارت "قلعہ شاہ رخ" بھی ہے، اسکی تعمیر ۸۱۸ھ/۱۴۱۵ء میں عمل میں آئی تھی، یہ قلعہ ان دنوں سپہ سالار عام کی قیامگاہ کے طور پر استعمال کیا جاتا ہے، افغانستان میں تشریف لانے والے صحابۂ کرام میں سے حضرت عبداللہ انصاری رضی اللہ عنہ کا مزار مبارک بھی اسی شہر میں ہے، اور زمانہ قدیم سے مرجع خلائق ہے، سلطان غیاث الدین غوری نے جب اس شہر کو پایہ تخت بنایا تو ۵۹۶ھ/۱۲۰۰ء میں یہاں ایک جامع مسجد تعمیر کرائی تھی، وہ بھی ابتک محفوظ کھڑی ہے، پھر ہرات کی شہری آبادی میں بہت سی ایسی قدیم عالیشان عمارتیں ابتک محفوظ ہیں، جن کی دیواروں پر سنہری پچی کاری کے نادر نقش و نگار بنے ہوئے ہیں، جا بجا کوفی خط میں آیات پاک منقوش ہیں، سنگ موسیٰ، سنگ مرمر، سنگ سرخ اور مرصع لاجوردی نقش و نگار سے آراستہ دیواریں کھڑی ہیں، اگرچہ ان محلات کے لئے تاریخی یادداشتیں محفوظ ہیں، مگر ان کی عالیشان عمارتوں سے اندازہ ہوتا ہے کہ یہ ہرات کی عمرانی ترقیوں کے دور میں شاہی خانوادوں اور امراے دولت کی قیامگاہیں ہونگی،

# ترکی کی صنعتی ترقی

ترکی کو نئے انقلاب کے بعد جب سر اٹھانے کا موقع ملا، تو اس کی سب سے زیادہ توجہ ملک کی صنعتی ترقی کی طرف مبذول ہوئی، اس دور کا آغاز ۱۹۲۶ء سے شروع ہوا، حکومت ترکی نے مختلف غیر ملکی حکومتوں سے ایسے معاہدے کئے جس سے راس المال فراہم کرنے کا موقع ملا، پھر صنعتی ترقی کے لئے ملک میں مختلف قسم کے ادارے قائم کئے گئے جن میں سے ۱۹۳۲ء میں "سومار بینک" کا افتتاح خاص طور پر قابل ذکر ہے، یہ بینک مختلف صنعتوں کی ترقی میں امداد پہنچانے کے لئے قائم کیا گیا ہے، ترکی کے اس صنعتی دور میں کان کنی کو بڑی اہمیت حاصل ہوئی، اور روز بروز اس میں غیر معمولی ترقی ہوتی گئی، مثلاً ۱۹۳۱ء میں پتھر کے کوئلہ کی نکاسی صرف .... ۲۳۲ ٹن ہوئی تھی، ۱۹۳۵ء میں ترقی کر کے .... ۲۴۲ ٹن تک پہنچی، اس سے پہلے محدود ترکی میں پتھر کے کوئلہ کی نکاسی ہوتی تھی، لیکن اس مقدار میں نکلنے کے بعد نہ صرف درآمد رک گئی، بلکہ وافر حصہ برآمد ہونے لگا، اسی طرح ۱۹۳۶ء میں ترکی میں تانبا اس قدر مقدار میں نکالا گیا کہ اس سال ساری دنیا کی نصف مقدار صرف ترکی سے حاصل ہوئی، اور اسی طرح اور دوسرے معادن سے تقریباً اسی مقدار میں مختلف چیزیں نکالی گئیں، ترکی میں ایک ادارہ مستقل طور پر قائم ہے، جو جا بجا تحقیقات کر کے معادن کا اکتشاف کرتا ہے، اور ان چند برسوں میں اتنے معادن دریافت ہو چکے ہیں، جس کی مثال ترکی کی تاریخ میں کبھی نہیں گذری، ترکی کی ان صنعتی ترقیوں سے ایسی بہت سی آبادیاں آج عالیشان شہر ہیں جنھیں پچھلی بڑی لڑائی سے پہلے کوئی اہمیت حاصل نہ تھی، مگر آج وہ اپنی صنعتی ترقیوں کے باعث ترکی کے اہم شہر قرار پا گئے ہیں،

"ر"

# ادبیات

## مردانِ حق کی تلاش

از

جناب یحییٰ اعظمی

دے مجھکو کسی مسلمِ خالص کا پتہ بھی — یا رب ہین جہان مین علما بھی حکما بھی
سُونے نہین اب بھی ہین یہان منبر و محراب — گلبانگِ مناجات بھی ہے شورِ دعا بھی
ہے نغمۂ توحید بھی مسلم کی زبان پر — تسبیح بھی ہے زمزمۂ حمد و ثنا بھی
اللہ کا گھر اب بھی نمازون سے ہے معمور — پُرشور اذانون سے ہے عالم کی فضا بھی
ہے مسندِ ارشاد بھی تذکیر سے آباد — اصحابِ مواعظ بھی ہین اربابِ ہُدیٰ بھی
دستارِ فضیلت بھی سرون پر ہے مزین — سرتا بہ قدم زہد و تقدس کی قبا بھی
دیکھو جسے ہے دلقِ مرقع مین بھی ملبوس — اوڑھے ہوئے ہے فقر کی پارینہ ردا بھی
ہین مدرسہ مین حکمت و دانش کے بھی جلوے — پھیلی ہوئی ہے علم و معارف کی ضیا بھی
مکتب مین ادادانِ تفقہ بھی ہین موجود — قرآن و احادیث کے ہین نکتہ سرا بھی
اربابِ معارف کا بھی کچھ قحط نہین ہے — اسرار و غوامض کے ہین یان عقدہ کشا بھی
جاری ہین شریعت کے بھی احکام و اوامر — ہر سو ہے بچھی مسندِ افتا و قضا بھی

(۲) بہارستان غیبی نے راجہ مان سنگھ کے لڑکے کا نام کلیان سنگھ بتلایا ہی، اس کتاب سے یہ پتہ چلتا ہے کہ کلیان سنگھ اپنے باپ کے ساتھ دربار میں حاضر ہوتا تھا،

(۳) مان سنگھ کا ایک لڑکا کلیان سنگھ تھا،

فاضل پروفیسر کو حیرت ہے کہ سرجدوناتھ سرکار نے کس طرح تزک کو تسلیم کریا، اور بہارستان اور تزک کے اختلاف کو نظرانداز کردیا، لیکن، افسوس ہے کہ پروفیسر مذکور کو یہ نظر نہ آیا کہ سرجدوناتھ سرکار کی دلیلوں کی بنیاد زیادہ مضبوط ہے،

اگر مآثر میں راجہ ٹوڈرمل کے کسی لڑکے کا ذکر نہیں ہے، تو اس کے یہ معنی نہیں ہیں کہ اس کے کوئی لڑکا نہیں تھا، اکبرنامہ جو کہیں زیادہ بہتر اور قریب تر معاصرانہ تاریخ ہے نہ صرف اس کا ذکر کرتی ہے، بلکہ راجہ ٹوڈرمل کے لڑکوں کے کارناموں کی بھی اس میں تفصیل ہے،

پروفیسر مذکور کی دوسری دلیل بھی کچھ زیادہ وزنی نہیں ہے، وہ شاید بھول گئے کہ ناتھن جس پر انکو پورا بھروسہ ہے، اُس نے بھی اپنی کتاب بہارستان غیبی چوتھے باب ملا۲ اور پھر دسویں باب میں "راجہ کلیان ولد ٹوڈرمل" لکھا ہے" یہ بھی قابلِ غور ہے کہ جہاں پر راجہ مان سنگھ کے لڑکے کلیان سنگھ کا ذکر ہے، وہاں راجہ کا لفظ شامل نہیں ہے، یہ صحیح ہے کہ راجہ مان سنگھ کا ایک لڑکا کلیان سنگھ تھا، لیکن اس کے یہ معنی نہیں ہیں کہ جہاں کہیں راجہ کلیان سنگھ کا نام آیا ہے، اس سے مان سنگھ کا لڑکا ہی مراد ہو، جہانگیر کے وقت میں راجہ ٹوڈرمل کے لڑکے کا نام راجہ کلیان یا راجہ کلیان سنگھ اور کبھی راجہ کلیان بھی لیا گیا ہے، اس کے علاوہ مان سنگھ نے بھاؤ سنگھ اور دوسرے مہا سنگھ (جگت کا لڑکا) دو ہی وارث مرتے وقت چھوڑے تھے، جگت سنگھ مان سنگھ کی زندگی ہی میں دنیا سے کوچ کرگیا، اب یہ ممکن ہے کہ کلیان سنگھ جو بہت ہی کم مشہور ہوا، راجہ مان سنگھ کے دوسرے لڑکوں کی طرح ان کی زندگی میں چل بسا ہو اور یہ بالکل قطعی ہے، اس لئے کہ بھاؤ سنگھ کے بعد

وارثوں میں جگت سنگھ کے لڑکے کا نام نہیں آتا، جہانتک راجہ ٹوڈرمل کے لڑکے راجہ کلیان سنگھ کا تعلق ہے ہمیں قطعی معلوم ہے کہ وہ راجہ مان سنگھ کی موت کے بہت بعد تک زندہ رہا، راجہ مان سنگھ کا انتقال ۱۰۲۳ھ مطابق ۱۶۱۴ء میں ہوا،

جب ہم راجہ کلیان کے حالات تزک اور اس کے ساتھ اکبرنامہ میں پڑھتے ہیں تو اُن کے متعلق کوئی اشتباہ باقی نہیں رہتا، اکبرنامہ کے بیان کے مطابق کلیان داس ولد راجہ ٹوڈرمل کو اکبر کے انچاسویں سال جلوس میں یک ہزاری اور پانچ سو گھوڑوں کا منصب عطا ہوا، تزک سے اس بیان کی تصدیق ہوتی ہے اس سے معلوم ہوتا ہے کہ ۱۶۱۱ء میں راجہ کلیان سنگھ کے منصب میں پانچسو ذات اور تین گھوڑوں کا اضافہ ہوا، جس نے اُن کے مجموعی منصب کو یکہزار پانچ سو ذات، اور آٹھ سو گھوڑوں تک پہنچادیا،

ابوالفضل نے سب سے پہلے کماؤں کے راجہ رودرا چند کی اطاعت کے سلسلہ میں ذکر کیا ہے بریلی کا کلکٹر متھرا داس اس راجہ سے ملا اور اُس نے اُس کو ترغیب دی کہ وہ اس کے ساتھ چل کر اکبر کو نذر عقیدت پیش کرے، راجہ رودرا چند کو اس کھتری کی ضمانت پر حاضر ہونے میں تامل ہوا، لیکن ساتھ ساتھ اُس نے دربار میں حاضر ہونے کا وعدہ کیا، اگر راجہ ٹوڈرمل اسکی ضمانت لے لیں، اپنے بجائے ٹوڈرمل نے اپنے لڑکے کلیان داس کو بھیجدیا تاکہ کماؤں کے راجہ کو اطمینان ہو جائے، راجہ کلیان پر بھروسہ کرکے لاہور چلا گیا، اور ۱۵۸۸ء کے سرما میں اکبر کے دربار میں حاضر ہو گیا،

کلیان کا ذکر دوسری بار اکبر کے چھیالیسویں سال جلوس (۱۶۰۱-۲ء) میں ہوتا ہے، ابوالفضل نے لکھا ہے آٹھ بہمن کو شہنشاہ کو علم ہوا کہ چند بد طینت سرکشوں نے خراج وصول کرنا نہیں چھوڑا ہے بادشاہ نے چند معتبر اور سمجھدار آدمیوں کو اپنی حکومت میں روک تھام کے لئے مقرر کیا، ان میں ایک کلیان داس بھی تھا، اور گجرات کی راہیں اس کے سپرد ہوئیں،

اکبر کے انچاسویں سال جلوس میں اس کا نام ان امرار کی فہرست میں دسواں تھا، جن کے منصب میں اضافہ ہوا تھا، اکبرنامہ کا بیان ہے کہ کلیان داس ولد راجہ ٹوڈرمل کو ایک ہزار ذات اور پانچسو گھوڑوں کا منصب عطا ہوا، اور قلعہ کالنجر سپرد ہوا،

جہانگیر کے عہد میں راجہ کلیان بنگال بھیجا گیا جہاں سے اس نے بادشاہ کو تحائف بھیجے، جو ۸ محرم بروز دوشنبہ (غالباً ۲۳ مارچ ۱۶۱۱ء) کو بادشاہ تک پہنچے، اس کا اثر یہ ہوا کہ راجہ کلیان کے منصب میں پانچ سو ذات اور تین سو گھوڑوں کا اضافہ ہوا جس نے اُس کا منصب ایکہزار پانچسو اور آٹھ سو گھوڑوں تک پہنچا دیا،

۲۴ مئی ۱۶۱۱ء کو ایک حکمنامہ صادر ہوا جس سے ہاشم خاں صوبہ دار اڑیسہ کو کاشمیر تبدیل کر دیا گیا، ہاشم خاں اپنی نئی جگہ پر فوراً روانہ نہیں ہوا، غالباً اکتوبر کا مہینہ تھا کہ اسلام خاں کی سفارش "یکے از لائق خاں زادان" پر کلیان کے منصب میں دو سو ذات اور گھوڑوں کا اضافہ ہوا، ایک شاہی جھنڈا، ایک علم، ایک شاہی نقارہ، اور صوبہ اڑیسہ کی صوبہ داری عطا ہوئی، اس صوبہ پر ۱۶۱۱ء سے لیکر ۱۶۱۷ء تک اُس نے حکومت کی، راجہ کیشو داس مارو نے خوردا (جو کہ اڑیسہ اور گولکنڈہ کی سرحد پر واقع تھا) کے والی پرشوتم دیوا کو سخت شکست دی، اور اُس کو مجبور کرکے بہت ہی ذلت آمیز شرائطِ صلح اس سے منوائیں، لیکن بہت جلد اس صلحنامہ کے پرزے اُڑ گئے، راجہ کلیان نے کیشو داس مارو کے ساتھ خوردا پر حملہ کر دیا، اس نے پرشوتم دیوا کی ریاست کو غارت کر دیا، اور اس کو مجبور کر دیا کہ مارو کے شرائطِ صلح کو پھر تسلیم کرے، اس کا نتیجہ یہ ہوا کہ اُس کو نہ صرف اپنا مشہور ہاتھی شیشا ناگا دربار میں اور تین لاکھ روپیہ خراج شاہی خزانہ میں داخل کرنا پڑا بلکہ اپنی لڑکی کو بھی شاہی حرم میں بھیجنا پڑا،

بعد میں راجہ کلیان کے خلاف کچھ نامناسب شکایتیں پہنچیں، جس کی وجہ سے وہ ۱۶۱۷ء

میں واپس بلالیا گیا، اُس نے دربار میں حاضر ہونے میں دیر کی، اس سے اس کے دشمنوں کو موقع مل گیا اور اُنھوں نے بادشاہ کا دماغ اس کے خلاف بھر دیا، آخر ش اگست کے آخر میں جب اُس نے حاضری کی درخواست کی تو وہ اور اُس کا لڑکا آصف خاں کی حراست میں لے لئے گئے، اور آصف خاں کو حکم ہوا کہ مقدمہ کی تحقیقات کریں، ایک ہفتہ کے بعد اٹھارہ ہاتھی جو راجہ اڑیسہ سے لایا تھا اُن میں سے سولہ شاہی فیل خانہ میں داخل ہو گیے اور دو اس کو پیش کئے گئے، جب ایک ہفتہ اور گذر گیا، اور آصف خاں نے اپنی تحقیقات پیش کی کہ کلیان بے گناہ ہے، تب بادشاہ کے دربار میں حاضر ہونے کی اسکو اجازت ملی، اس موقع پر راجہ نے ایک سو مہر، ہزار روپیہ، موتیوں کا ہار جس میں اسی موتی اور دو لعل تھے، اس کے علاوہ ایک مالا جس میں ایک لعل اور دو موتی تھے، اور ایک سونے کے گھوڑے کی مورت جو جواہرات سے لپی ہوئی تھی، پیش کی، بادشاہ نے نہ صرف ایک خلعت اور ایک گھوڑا عطا کیا، بلکہ مہابت خاں کے دو سپہ سالاروں میں ایک اس کو بھی مقرر کیا، دوسرا ارشد خاں تھا، مہابت خاں اس وقت کابل کا صوبہ دار بنا کر بھیجا گیا تھا، اور بنگش کو سر کرنے کے لئے مقرر ہوا تھا، کلیان کے متعلق اس سے زیادہ کچھ نہیں معلوم ہے۔

علی محمد خاں نے اپنی کتاب مراۃ احمدی میں ایک تیسرے لڑکے کا ذکر کیا ہے، اُس نے لکھا ہے کہ گوپی ناتھ ولد راجہ ٹوڈر مل سورت کے قریب کڑہی کے شہر میں امن قائم کرنے کے لئے بھیجا گیا تھا، وہ اپنے اور دوسرے امرار جیسے راجہ سورج کے دستوں کے ساتھ مالوہ کے راستہ سے وہاں پہنچا اور ملک کے اس حصہ میں بدامنی کا خاتمہ کر دیا، اس سے زیادہ اُس کے متعلق بھی کچھ معلوم نہیں ہے،

ا - ع

# اخبارِ علمیہ

## علی گڈھ سے عربی میں پہلا پی ایچ ڈی

مسلم یونیورسٹی علی گڈھ نے عربی میں پی ایچ ڈی کی پہلی ڈگری سید محمد یوسف صاحب کو عطا کی ہے، یوسف صاحب دو سال سے علامہ عبدالعزیز المیمنی کے تحت ریسرچ اسکالر کی حیثیت سے کام کر رہے تھے، اور اسی یونیورسٹی کے فرسٹ کلاس فرسٹ ام اے ہیں،

سید یوسف صاحب کے مقالہ کا موضوع "المھلب بن ابی صفرۃ" ہے، اور ٹائپ کے تین سو صفحات پر مشتمل ہے، المھلب اپنے وقت کا نامور ترین فوجی قائد تھا، جس نے تیرہ سال کی مسلسل جنگ کے بعد ۷۸ھ میں خوارج کے سب سے زیادہ مفرط فرقہ ازارقہ پر فیصلہ کن فتح حاصل کی، یہ مشہور فتح اور اس کے علاوہ میدانِ کارزار میں مہلب کے دیگر کارنامے تاریخی روایات میں محفوظ ہیں، لیکن ابھی تک المھلب کے صحیح مقام کا تعین نہیں کیا گیا، مورخین نے ہنوز اس بات کی کوشش نہیں کی کہ المھلب کے کارناموں کی اہمیت کا اندازہ لگائیں اور اس کے مکمل نظام جنگ اور تدبیر حرب کے مخصوص طریقوں کا مطالعہ کریں، اس مقالہ میں یہی کوشش کی گئی ہے کہ المھلب کے فوجی کارناموں کو اُن کے مناسب تاریخی ماحول اور وقتی حالات کے پس منظر میں پیش کیا جائے، اور یہ اندازہ لگایا جائے کہ عربوں کے فنِ حرب کی ترقی میں المھلب کا کیا حصہ ہے،

اسلامی تاریخ کے اصلی اور قدیم ماخذوں میں کافی مواد ملتا ہے، جس سے المھلب کی عسکری زندگی

کی مکمل داستان بنائی جاسکتی ہے، اور اس کی قیادت اور تدبیر جنگ کی امتیازی خصوصیات کا تنقیدی مطالعہ کیا جاسکتا ہے لیکن خالص تاریخی ماخذ المہلب کی زندگی کے دوسرے پہلوؤں پر روشنی ڈالنے سے قاصر ہیں، المہلب کے کارنامے صرف میدانِ کارزار تک محدود نہیں، اس کے ذاتی خصائل بالخصوص جود و سخا اتنی ہی شہرت رکھتے ہیں جتنی کہ اس کی فتوحات، اس کی نفاستِ طبع اور ادبی ذوق پر اس کے مقولے اور اس کی تحریریں گواہ ہیں، (جو بطور ضمیمہ مقالہ کے آخر میں شامل ہیں) اسی طرح اسکا شاعرانہ ذوق اور شاعر نوازی کا تذکرہ ایک علٰحدہ باب چاہتا ہے، ان سب امور کیلئے ادبی کتابوں اور معاصر شعراء کے دیوانوں کی ورق گردانی کرنی پڑتی ہے، اس مقالہ کی یہی سب سے بڑی خصوصیت ہے کہ اس میں تاریخی ماخذوں کے علاوہ ادبی مصادر سے پوری پوری مدد لی گئی ہے، اور جہاں کہیں بھی نثر میں خواہ نظم میں، المہلب کا حوالہ پایا جاتا ہے، اس کا تحقیقی مطالعہ کیا گیا ہے،

جہاں تک فنِ حرب کا تعلق ہے المہلب کا طرۂ امتیاز اس کی مطاولتہ اور مراوغہ کی پالیسی ہے، وہ جلد فیصل ہو جانے والی لڑائیوں کے بجائے طویل جنگ کو ترجیح دیتا تھا، صبر آزما معاصروں کے ذریعہ دشمن کی اقتصادی طاقت کو فنا کرنا اور مکائد و حیل سے مخالف جماعت میں تشتت و انتشار پیدا کرنا اس کا سب سے کارگر حربہ تھا، یہ طریقۂ جنگ اس زمانہ کے لئے ندرت رکھتا تھا، یہانتک کہ بہت سے لوگ اس کے سمجھنے سے بھی قاصر تھے، ازارقہ کے خلاف تیرہ سال کی مسلسل جنگ اس لحاظ سے غیر معمولی اہمیت رکھتی ہے، اس جنگ میں المہلب کی کامیابی اس کے معاصرین کی ناکامی کے مقابلہ میں اور زیادہ نمایاں نظر آتی ہے اور اس کا مخصوص طریقۂ جنگ صاف واضح ہو جاتا ہے،

المہلب کی زندگی اس لحاظ سے بھی دلچسپ ہے کہ وہ پہلا عرب جنرل تھا، جس نے ۴۴ھ میں شمال مغرب سے ہندوستان پر حملہ کیا، المہلب کا ذکر رواۃ حدیث میں بھی ہے،

سید یوسف صاحب کے مقالہ کے تین ممتحنین تھے، جن کی رپورٹ سے اقتباسات ذیل میں درج کئے جاتے ہیں :۔

۱۔ ڈاکٹر ڈی ایم ڈانلڈسن (ہنری مارٹن اسکول آف اسلامک اسٹڈیز)

" یہ مقالہ اہم ترین عربی ماخذوں سے ریسرچ کا ایک نہایت مکمل نمونہ ہے، یہ قابلِ تحسین صحت وصفائی کے ساتھ تیار کیا گیا ہے، یہ حد درجہ دلچسپ ہے، اس لئے کہ اس کا اندازِ بیان راست وصریح اور پڑھنے سے تعلق رکھتا ہے "

۲۔ ڈاکٹر عظیم الدین احمد ام، اے، پی، ایچ ڈی (پٹنہ)

" مسٹر یوسف نے اس مقالہ کے ہیرو المہلب کو ہر ممکن نقطۂ نظر سے پیش کیا ہے، اور ساتھ ہی ایک ایسا پس منظر بھی فراہم کیا ہے، جس سے ہیرو کی تصویر اور زیادہ موثر اور فطرت کے مطابق نظر آتی ہے، اُنھوں نے بکھرے ہوئے مواد کو جمع کرنے اور اس کو ایک مکمل، دلچسپ اور پڑھنے کے قابل تصنیف کی صورت میں ڈھالنے کے لئے بڑی محنت اٹھائی ہے، اور جو مواد بھی اُن کو ملا اس کو بڑی ہنرمندی اور تنقیدی نظر سے جانچا ہے، جہاں کہیں اُنھوں نے مانے ہوئے علمار سے اختلاف کیا ہے، وہاں اپنے اختلاف کے وجوہ بیان کئے ہیں، جو اکثر صورتوں میں واجب التسلیم ہیں، اپنے بیان کو حدِ امکان تک صحیح اور مکمل بنانے کے لئے اُنھوں نے ایسی کتابوں کی بھی ورق گردانی کی ہے جن کا تاریخ سے کوئی تعلق نہیں، مثلاً عربی شعرار کے کلام کے مجموعے، مسٹر یوسف نے اسلامی تاریخ کے ایک قدیم، تاریک اور پُرفتن دور کے وقائع کو اس فن کے پیشرو حضرات کی بہ نسبت بہتر ترتیب کے ساتھ پیش کرنے کی کوشش کی ہے، اور بڑی حد تک اپنی کوشش میں کامیاب بھی ہوئے ہیں "

۳۔ مولانا عبدالعزیز المیمنی صدر ادارہ عربی مسلم یونیورسٹی :۔

" رسالہ میں مہلب کو محض ایک شریف عرب یا ایک آزمودہ کار جنرل اور قائدِ اکبر کی حیثیت

ہی میں پیش نہیں کیا گیا، بلکہ یہ اس کے جملہ مجلسی خصائص طبعی مکارم اور خداداد جواہر کا ایک ہمہ گیر خاکہ سامنے لا رکھتا ہے، جس میں تہلب کے دربار میں اس عہد کے نامی شاعر اور قبائلی وفود آتے ہیں اور اپنی منہ مانگی مرادیں پاکر پلٹ جاتے ہیں، یہ اور اسی قسم کی اور خوبیاں ہیں، جو اسلامی قائدین کے سوانح نگار بہت کم دکھاتے ہیں، جس سے غیروں کو اُن کی زندگی محض قتل و غارت کے مناظر کا مجموعہ نظر آتی ہے "

" سید یوسف صاحب نے مختلف دواوین شعرا و مجامع ادبیہ سے اس عہد کی تاریخ کے علمی ادبی اور تاریخی ریزے چن چن کر اُن کو تاریخی حقائق کی صف میں لا کھڑا کیا ہے، اور اس طرح موجودہ تاریخ کے بیانات کے تسلسل میں ان کو جہاں جہاں خلا نظر آیا اس کو اپنے من گھڑت سے نہیں بلکہ اپنی عرق ریزی اور ریزہ چینی سے نہایت سلیقہ کے ساتھ پُر کیا ہے "

" میں یونیورسٹی کو مبارکباد دیتا ہوں کہ اسکی چار دیواری میں علمی مواد کی کمی کے باوجود ایسا رسالہ تیار کیا گیا جو ہندوستانی بلکہ بیرونی یونیورسٹیوں کی تاریخ میں بھی مخصوص امتیاز کا حامل ہی،

## زمین دوز شہر

لندن کا ایک محلہ جو گولہ باری سے تباہ ہو گیا تھا، اب اس میں ایک زمین دوز شہر ایک سو بیس فٹ کی گہرائی میں آباد کیا جا رہا ہے، جس میں ۳۵ ہزار آدمیوں کے رہنے کی گنجائش ہوگی، اور وہ گولوں اور گلا گھونٹنے والی گیس سے محفوظ رہیں گے، یہ شہر ان لوگوں کی حفاظت کے لئے مخصوص ہوگا، جن کی حفاظت خود سلطنت کی حفاظت خیال کیجاتی ہے، کیونکہ یہ لوگ یا تو خود اہمیت رکھتے ہیں یا اون کے کارنامے اہم ہیں، اس شہر میں دوکانیں، رسٹورن اور شفاخانے وغیرہ سب ہونگے، اور کئی ملین ٹن اینٹ اور پتھر اس نئے شہر کی تعمیر کے لئے زمین کے اندر سے نکالے گئے ہیں،

# ادبیات

## مقدمِ ماہِ صیام

از جناب یحیٰی اعظمی

صد شکر کہ رحمت کا مہینہ نظر آیا
مومن کے لئے وجہِ سکینہ نظر آیا

وہ ماہ ہوا جس میں درِ فیضِ ازل باز
انوارِ الٰہی کا خزینہ نظر آیا

بڑھتے ہوئے طوفانِ ضلالت میں جہاں کو
عرفان و ہدایت کا سفینہ نظر آیا

ظلمت کدۂ دہر کی تاریک فضا میں
ہر سمت تجلی کا قرینہ نظر آیا

خود چشمِ کواکب کا اشارہ ہے کہ یہ ماہ
ایام کے خاتم کا نگینہ نظر آیا

اذکار سے پُر نور عبادات سے معمور
ہر بندۂ اللہ کا سینہ نظر آیا

راتیں ہوئیں تسبیح و تراویح سے آباد
وہ ذوقِ عباداتِ شبینہ نظر آیا

ہے چشمِ تصور میں "قمِ اللیل" کا منظر
نظارۂ سرکارِ مدینہ نظر آیا

توحید کے میخانے ہیں یا صحنِ مساجد
عابد کے کفِ دست میں مینا نظر آیا

وارفتگیٔ شوق میں سجدوں پہ ہیں سجدے
پُر کیف عجب دورِ شبینہ نظر آیا

ہر سمت ہے پھیلی ہوئی مہتاب تجلی
ہر گوشہ تماشا گہِ سینا نظر آیا

حق یہ ہے کہ اس ماہ کا ہر لمحہ قدس
بامِ فلکِ قدس کا زینہ نظر آیا

صدقے میں ملی جس کے ہمیں دولتِ کونین
مژدہ کہ وہ پُر نور مہینہ نظر آیا

# سجدہ گہِ افلاک

از جناب روش صدیقی

اتنا تو نہ ہونا تھا اے وحشتِ دل بیباک
میرا بھی گریباں چاک انکا بھی گریباں چاک

ہر پردۂ سازاس سے ہی شعلہ بہ پیراہن
خاموشیٔ الفت ہے وہ نغمۂ آتشناک

اک بربطِ بے نغمہ اک ساغرِ بے بادہ
جو دل نہیں بشکستہ جو آنکھ نہیں نمناک

معمورۂ امکاں میں جو کچھ ہے محبت ہے
کونین کی قیمت کیا ایثار خس و خاشاک

جو پائے محبت نے کھائی تھی جہاں ٹھوکر
وہ نقشِ قدم اب تک ہی سجدہ گہِ افلاک

خاکِ رہِ الفت ہے اک سرمۂ بینائش
اس خاک سے کرتے ہیں انجم بھی نگاہیں پاک

دیکھو تو روش بڑھکر کیا حضرتِ زاہد ہیں
یہ کون سبو لیکر بیٹھا ہے بزیرِ تاک

# غزل

از جناب حسرت ترمذی بی اے ال ال بی

خضر سے راہ محبت میں مجھے کام نہ تھا
میں وہ آزاد ہوں جو بندۂ اوہام نہ تھا

انقلاب اور بھی تھے عشق میں حسرت کے سوا
کیا غم عشق کا ظالم کوئی انجام نہ تھا

دیدۂ جلوہ نگر کو ترے جلووں کیلئے
حرم و دیر و کلیسا سے کوئی کام نہ تھا

ہائے وہ درد جو دل سے نہ گیا جیتے جی
آہ وہ دل جسے اک لمحے کو آرام نہ تھا

انتہا یہ ہے کہ ہمکو نہ رہی اپنی خبر
ابتدا وہ تھی کہ اندیشۂ انجام نہ تھا

ہمکو وہ پاسِ وفا تھا کہ ترے غم کے سوا
عشق میں کوئی شریکِ دلِ ناکام نہ تھا

حسن کو اہلِ ہوس نے کیا رسوا کیا کیا
جلوۂ طور تماشائے سرِ بام نہ تھا

تمکو رسوائی حسرت تھی گوارا کیسے
عشق بدنام سے کیا حُسن بھی بدنام نہ تھا

# مطبوعاتِ جدیدہ

**سلطان محمود غزنوی**، از جناب محمد حبیب صاحب بی اے (آکسن) پروفیسر تاریخ مسلم یونیورسٹی، ناشر ہندوستانی اکیڈمی الہ آباد، حجم ۱۲۸ صفحے تقطیع چھوٹی، لکھائی چھپائی ٹائپ میں،

سلطان محمود غزنوی، اسلامی تاریخ میں دورِ شہنشاہیت کا بانی سمجھا گیا ہے، "سلطان" کا لقب پہلی مرتبہ اُسی نے اختیار کیا، پروفیسر محمد حبیب اسکی سیرت، کردار، اور کارناموں کے متعلق اپنے چند خاص نظریات رکھتے تھے، جن کو مدت ہوئی وہ اپنے مختلف مضامین میں پیش کر چکے تھے، اور اسی زمانہ میں ان خیالات پر مخالف و موافق مضامین نکل چکے تھے، پھر عرصہ ہوا اُنھوں نے انہی نظریات کی روشنی میں انگریزی زبان میں محمود پر ایک مستقل کتاب لکھی، اور اس پر بھی بعض اہلِ علم کی طرف سے مفصل تنقید اسی زمانہ میں شائع ہو چکی ہے، اب جناب سید جمیل حسین صاحب ایم، اے (حیدر آباد سول سروس) نے اس کتاب کو سلیس اردو زبان میں منتقل کیا ہے، جو ہندوستانی اکیڈمی الہ آباد کی طرف سے شائع ہوئی ہے، یہ کتاب چار بابوں میں تقسیم ہے، پہلے باب میں دسویں صدی عیسوی کی اسلامی دنیا پر نظر ڈالی ہے، جس میں حکومتوں کی سیاسی تقسیم، عالمِ اسلامی پر خلفاء کے ذہنی اقتدار، چھوٹی خاندانی حکومتیں، ان کی خانہ جنگیاں، اور خلفا سے اُن کے تعلقات، مسلمانوں کی مذہبی جماعتیں اور اُن کے اختلافات، اور مسلمانوں کے درمیان نسلی تفوق کے رجحانات کو تفصیل سے دکھایا ہے، دوسرا باب سلطان محمود کے عہدِ حکومت پر ہے، جس میں غزنوی سلطنت کی بناؤ تاسیس دکھا کر مشرقی و مغربی ملکوں پر محمود کے حملوں اور فتوحات کو یکے بعد دیگرے سلسلہ وار

بیان کیا ہے، اس سلسلہ میں ہندوستان پر محمود کے حملوں کا ذکر خاص طور پر آیا ہے، تیسرا باب محمود کے کارناموں کی نوعیت و اہمیت پر ہے، اس میں مصنف نے محمود کے متعلق اپنے ذاتی رجحانات و نظریات کو خاص طور پر بیان کیا ہے، اور اسی ضمن میں محمود کے دور کی تمدنی و علمی ترقیوں کا ذکر آیا ہے، مصنف کا خیال ہے کہ محمود ایران کی ادبی نشاۃ جدیدہ کا بانی ہے، اس کے عہد میں مذہبی سرگرمی تقریباً ناپید اور ایک باجبروت شاہنشاہی کی ہوس پیدا ہو چکی تھی، اس نئی روح سے ایک نئی تہذیب کے ارتقا میں مدد ملی، اور رزم و بزم دونوں میں نفاست و خوشنمائی کا ماحول پیدا ہوا، محمود ایران کی ادبی نشاۃ جدیدہ کا ایک عظیم الشان مربی بنا، علم و ادب کی سرپرستی کی، اور اس کی ترقی کے مواقع پیدا کئے، اس کے بعد اس کے حملوں اور فتوحات کے متعلق دکھایا ہے کہ اس کا مطمح نظر سراسر دنیاوی اور ایرانی تھا، اس نے اپنی سپہ گری کے جوہر سے دنیا کو حیرت میں ڈالنے والی فتوحات حاصل کیں، ہندوستان پر اس کے حملے حکومت قائم کرنے یا اسلام کی اشاعت کرنے کی غرض کے بجائے صرف تحصیل زر کے لئے تھے، غزنوی فوج مجاہدین پر مشتمل نہ تھی جو مذہب کی خاطر جہاد کے لئے آمادہ ہوئی ہو، بلکہ وہ ماہرین فن کی ایک تربیت یافتہ تنخواہ دار فوج تھی، جو ہندو اور مسلمان دونوں سے یکساں لڑنے کی عادی تھی، اس لئے محمود کے ہاتھوں ہندوستان کے مندروں کی بربادی خالص دنیاوی اغراض کے تحت عمل میں آئی، چوتھے باب میں غزنوی سلطنت کے زوال اور خاتمہ کو دکھایا گیا ہے، کہ محمود اپنی فتوحات سے جو کچھ حاصل کر سکا، اس کو قائم رکھنے کی صلاحیت نہ رکھتا تھا، اس کے آنکھیں بند کرتے ہی ناخلف مسعود کے ہاتھوں غزنوی شاہنشاہیت کا خاتمہ ہو گیا اور وہ ایک چھوٹی سی سلطنت بن کر رہ گئی، جس کو ابتدا ً سلجوقیوں نے برباد کیا، پھر چند صفحوں میں سلجوقیوں کے عروج دزوال کی طرف اشارہ کرنے کے بعد دکھایا ہے کہ بارہویں صدی کے وسط میں غزنوی سلطنت و سلجوقی شہنشاہیت دونوں کا خاتمہ ہو گیا، اور ان کی جگہ غور اور خوارزم کی حکومتوں نے لے لی اور

اسی پر اس کتاب کا خاتمہ کیا گیا ہے، سلطان محمود کے متعلق پروفیسر محمد حبیب کے مختلف تاریخی نظریات ورجحانات میں سے اگر بعض محلِ نظر ہیں تو بعض قرینِ صحت بھی ہیں، لیکن مصنف نے کہیں کہیں محمود کی ذات وکردار کے متعلق جو ناملائم، درشت، تلخ اور ایک غیر جانبدار مورخ کی شان سے فروتر لب ولہجہ اختیار کیا ہے، ہم اس کو اُن خوش عقیدہ مسلمان مورخین کے خوشگوار لب ولہجہ کا ردعمل قرار دے سکتے ہیں، جنھوں نے محمود کو سراپا راہِ خدا کے مقدس مجاہد اور صحابۂ کرام کے نقشِ قدم کے مخلص متبع کے لباس میں پیش کیا ہے، اس لئے اب مستقبل کا کوئی مورخ ہی اس افراط وتفریط کے درمیان کوئی راہ صواب پا سکتا ہے،

**فتح مبین**، مرتبہ جناب حاجی محمد موسیٰ خاں صاحب رئیس دتاولی، علی گڈھ، حجم ۲۹۳ صفحے، تقطیع ۲۲×۱۸/۸، لکھائی چھپائی اچھی، قیمت درج نہیں، پتہ دارالریاست دتاولی ضلع علی گڈھ،

مصنف نے تحریکِ خلافت کے زمانہ میں "اسلامی خلافت کا کارنامہ" کے نام سے ایک تصنیف شائع کی تھی، مصنف کے نزدیک خلافت سے مراد مذاہبِ عالم کی دعوتیں ہیں، جو اپنے اپنے وقتوں میں کرۂ ارض پر تہذیب وتمدن کی بانی رہیں، اور اُن کے مصلحانِ تہذیب اصطلاح میں نبی یا رسول کہے گئے، اسی لحاظ سے اسلامی حکومت سے مراد اسلام کا وہ "عظیم الشان ادارہ" ہے جس نے دنیا میں تہذیب وتمدن کی کبھی نہ بجھنے والی شمع روشن کی، اور جس کی مکمل عملی تصویر آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کی سیرت پاک میں ملتی ہے، اسی مناسبت سے مصنف نے پہلی جلدوں میں آنحضرت صلعم کی سیرت پاک کے مختلف پہلو پیش کئے، اور زیر نظر حصہ میں جس کو "فتح مبین" سے موسوم کیا ہے، سوانح پاک کے بقیہ حصے درج کئے، اس جلد میں صلح حدیبیہ سے وصالِ نبویؐ تک کے حالات درج ہیں، اور مختلف ابواب میں سیرت پاک سے ہویدا ہونے والے مختلف تمدنی، تہذیبی واخلاقی آثار کو اپنے تبصروں کے ساتھ روشن کرکے دکھایا ہے، اس کا مطالعہ مسلمانوں کے لئے سودمند ہوگا،

**عہد نبوی کا نظام تعلیم** از جناب ڈاکٹر محمد حمید اللہ صاحب استاذ جامعہ عثمانیہ،

حجم ۲۰ صفحے، تقطیع ۲۲×۲۶، لکھائی چھپائی اچھی، قیمت ۸؍ ناشر ادارۂ ترقی تعلیم اسلامی، حیدر آباد دکن،

جناب ڈاکٹر محمد حمید اللہ صاحب، جامعہ عثمانیہ میں قانون بین الممالک کے استاذ ہیں، اور ہندوستان کے اُن چند ذی علم میں سے ہیں، جن کی طرف وسعتِ نظر، صحتِ تخیل، فکرِ صحیح اور ذوقِ تحقیق و جستجو کے لحاظ سے نگاہ اُٹھتی ہے، موصوف کی نظر عہد نبوی کے بین الاقوامی تعلقات پر خاص طور سے ہے، اور "وثائق نبویہ"، پر ایک ضخیم تصنیف شائع کرا چکے ہیں، وہ وقتاً فوقتاً مختلف عنوانوں سے ہند و بیرونِ ہند کے ممتاز رسائل میں اپنے نتائجِ فکر پیش کرتے اور معلومات میں اضافہ اور اہلِ علم سے خراجِ تحسین وصول کرتے رہے ہیں، معارف کے ناظرین بھی موصوف کے وقیع مقالات سے فائدہ اُٹھاتے رہے ہیں، زیر نظر مقالہ" عہد نبوی کا نظامِ تعلیم" بھی پہلی مرتبہ معارف ہی میں شائع ہوا تھا، اور ناظرین معارف کو جیسا کہ معلوم ہے، اس میں عہد نبوی کے نظامِ تعلیم پر تفصیل سے نگاہ ڈالی گئی ہے، اب اس کو خاص اہتمام سے ہاتھ کے بنے ہوئے کاغذ پر حیدر آباد کی علمی مجلس" ادارۂ ترقی تعلیم اسلامی" کی طرف سے رسالہ کی صورت میں شائع کیا گیا ہے، اہلِ علم اپنے ذوق کی تسکین کے لئے اس کو رسالہ کی اس شکل میں بھی منگا کر اپنے پاس رکھ سکتے ہیں،

**عربی حبشی تعلقات**، از جناب ڈاکٹر محمد حمید اللہ صاحب استاذ جامعہ عثمانیہ،

حجم ۲۴ صفحے، تقطیع ۲۲×۲۶، لکھائی چھپائی اچھی، قیمت ۸؍ ناشر ادارہ ترقی تعلیم اسلامی، حیدر آباد دکن،

یہ رسالہ بھی جناب ڈاکٹر حمید اللہ صاحب موصوف کا ایک مقالہ ہے، اور جیسا کہ اس کے نام سے ظاہر ہے اس میں عربی حبشی تعلقات پر نظر ڈالی گئی ہے، اور آخر میں ایک نو دریافت شدہ

نامۂ نبوی بنام نجاشی کو ضمیمہ کے طور پر منسلک کیا گیا ہے، جو ابھی جنوری ۱۹۴۰ئہ میں لندن کے رسالہ جے، آر، اے، ایس میں شائع ہوا تھا، اس نامۂ مبارک کا عکس بھی شائع کیا گیا ہے، یہ رسالہ بھی دبیز دستی کاغذ پر چھاپا گیا ہے،

**دیوان جوشش** مرتبہ قاضی عبد الودود صاحب تقطیع چھوٹی ضخامت مع مقدمہ ۳۰۰ صفحے، کاغذ کتابت و طباعت بہتر قیمت عہ پتہ انجمن ترقی اردو ہند نئی دہلی:۔

محمد روشن جوشش عظیم آبادی میر اور مرزا کے دور کے صاحب دیوان اساتذہ میں تھے، لیکن ان کے کلام کو وہ شہرت نہ حاصل ہوئی جس کے وہ مستحق تھے، تذکروں میں بھی ان کے حالات بہت کم اور بہت مختصر ملتے ہیں، ان کا دیوان مدت ہوئی شائع ہوا تھا، لیکن اس میں صحت وغیرہ کا اہتمام نہ تھا، اب اردو زبان کے ممتاز خدمت گذار جناب قاضی عبد الودود صاحب بیرسٹر پٹنہ نے قلمی اور مطبوعہ نسخوں کی مدد سے بڑی محنت اور قابلیت سے یہ دیوان اڈٹ کیا ہے، دیوان کے شروع میں مرتب کے قلم سے ایک مبسوط مقدمہ ہے، جس میں مختلف تذکروں سے جوشش کے حالات نقل کرنے کے بعد خود مرتب نے بھی حالات لکھے ہیں، اور جوشش کے کلام پر نہایت مبسوط اور ناقدانہ تبصرہ کیا ہے، دیوان کی تصحیح اور کلام کے ہر جہتی تبصرے بلکہ تجزیہ و تحلیل میں صحت اور تبصرہ نگاری کا پورا حق ادا کیا گیا ہے، لیکن اختصار پسندی اور رمز و اشارات کی کثرت کی وجہ سے مقدمہ کا بڑا حصہ چیستاں بن گیا ہے، جس کو سمجھنے کے لئے بڑی دقت اٹھانی پڑتی ہے، اگر مرتب نے رمز و کنایات کے بجائے تحریر میں تھوڑی سی فیاضی سے کام لیا ہوتا، تو ناظرین دماغی الجھن اور زحمت دونوں سے بچ جاتے ہر شخص کو اتنی فرصت کہاں کہ وہ ہر ہر سطر بلکہ ہر ہر لفظ کے حوالے الٹ کر دیکھتا پھرے،

**بت تراش**، از جناب اشتیاق حسین قریشی، ناشر مکتبہ جامعہ دہلی، حجم ۴۴ صفحے،

تقطیع چھوٹی، لکھائی چھپائی اچھی، قیمت ۴؍

یہ ایک مختصر ڈراما ہے، جس میں ایک بت تراش کے تیار کئے ہوئے مرد و عورت کے دو مجسموں کے ذریعہ سے تمثیل کے طور پر ان میں جان ڈال کر اس سوال کو حل کیا گیا ہے کہ خالقِ کائنات تعالیٰ نے صرف اچھے رجحانات اور خیر ہی خیر کو کیوں نہ پیدا کیا، تمثیل اپنے رنگ میں دلچسپ ہی،

**تاریخ کی تعلیم**، مصنفہ ڈبلیو، ایم رابرٹن، ایم اے پرنسپل کرسچین ہائی اسکول کھرڑ، ضلع انبالہ، مترجمہ مسٹر ایس ایس عیسیٰ بی اے، ہائی اسکول کھرڑ، ضلع انبالہ، حجم ۵۶ صفحے تقطیع چھوٹی، خط باریک قیمت ۳؍ مصنف سے طلب کریں،

اس رسالہ میں ابتدائی مدرسوں میں چھوٹے بچوں کو فن تاریخ پڑھانے کے طریقے بتائے گئے ہیں، جس میں چند ابواب میں تاریخ پڑھانے کے مقاصد، معلّم کے اوصاف، پڑھانے کے طریقے اور اچھے سبق کے خصوصیات وغیرہ سمجھائے گئے ہیں، معلّمین کے لئے رسالہ کا مطالعہ مفید ہو سکتا ہے،

**بچوں کا تحفہ**، از جناب محمد شفیع الدین صاحب نیر، حجم ۸۰ صفحے، تقطیع چھوٹی، کاغذ بہتر، لکھائی چھپائی، اور سرورق بچوں کے مناسب، قیمت ۸؍ مصنف سے موڈرن ہائی اسکول نئی دہلی کے پتہ سے طلب کریں،

یہ بچوں کی دلچسپی کے لئے نظموں کا ایک گلدستہ تیار کیا گیا ہے، زبان آسان، عام فہم اور خیالات سادہ ہیں، نظمیں ایسے عنوانوں اور چیزوں پر لکھی گئی ہیں، جو بچوں کے گرد و پیش اور عموماً علم میں رہتی ہیں، بچے ان نظموں کو دلچسپی اور شوق سے پڑھیں گے،

**دیس کی لیلا**، از جناب میاں عبدالمجید صاحب بھٹی قیمت ۴؍ پتہ ہونہار بک ڈپو، ریلوے روڈ لاہور

یہ بھی بچوں کے لئے گیتوں کا ایک مجموعہ ہندی آمیز زبان میں تیار کیا گیا ہی نظموں کا موضوع حب وطن ہی بڑی عمر کے بچے جو ہندی زبان بھی کچھ سیکھ لیں، وہ اس سے زیادہ فائدہ اُٹھا سکتے ہیں، " ر"،

جلد ۵۰ ماہ شوال المکرم سنہ ۱۳۶۱ھ مطابق ماہ نومبر سنہ ۱۹۴۲ء عدد ۵

# مضامین

# شذرات

اس ماہ میں یوپی اور بہار کے دو ممتاز شاعرون اور ادیبون کی وفات کی اطلاع ملی، ان صفحات میں ان مرحومون کا ذکر اس لئے ہوتا ہے کہ ہماری آیندہ نسلوں کو اپنے پچھلوں کے نامِ نیک کی خبر رہے، اسلامی تاریخ کا ایک بڑا اہم کارنامہ وفیات یعنی ہزاروں لاکھوں بزرگون فاضلون، ادیبوں، اور ممتاز لوگوں کی وفات کی تاریخ کا تعین ہے، تاریخ کی اس صنف پر بہت سی کتابیں مدون ہوئین کیا عجب ہو کہ شذرات کا یہ حصہ ایک دن اس عہد کے وفیات کے اوراق بنجائیں،

---

**وصل بلگرامی** مرحوم و مغفور کے جاننے والوں اور ملنے والوں کو یہ سنکر بڑا قلق ہوگا کہ ۲۰ر رمضان المبارک ۱۳۶۱ھ کو رات کے وقت وہ ہمیشہ کے لئے ان سے جدا ہو گئے، مرحوم بڑے ملنسار متواضع، پُرمحبت، دوستون کے فداکار، اور وقت پر ہر ایک کے کام آنے والے تھے، وہ گو ہمیشہ سے دیندار اور پابند وضع لوگون میں تھے، جوانی میں حضرت مولانا رشید احمد صاحب رحمۃ اللہ علیہ محدث گنگوہی سے ملتے تھے، اور اب ادھر دس بارہ برس سے حضرت مولانا اشرف علی صاحب تھانوی (متعنا اللہ تعالی بفیوضہ و برکاتہ) سے ان کی ارادت کا تعلق تھا، اور اب وہ زیادہ تر حضرت مولانا کی خدمت میں تھانہ بھون ہی میں خانقاہِ امدادیہ کے ایک حجرہ میں مقیم رہتے تھے، وہیں اسی حجرہ میں چند روز کے بخار میں اچانک وفات پائی، شیخ نے اپنے مرید کی نماز جنازہ پڑھائی، اور وہیں کے قبرستان میں تدفین ہوئی،

خاکسار سے مرحوم کے تعلقات بہت پرانے تھے، ۱۹۰۶ء میں میری تعلیم ختم ہوئی، اور وہ اس عمر میں تھے کہ عالمگیر کے نام ایک رسالہ نکال رہے تھے، ان سے بلگرام ہی کی مردم خیز زمین پر اسی زمانہ میں ملاقات ہوئی تھی، اس وقت وہ جوان شاعر اور ادیب تھے، اردو فارسی، قدرے عربی اور انگریزی جانتے تھے، پھر ان کو جب وہ ادھیڑ ہو چکے تھے، مولوی سبحان اللہ صاحب مرحوم رئیس گورکھپور کی سرپرستی میں گورکھپور میں دیکھا، اس کے بعد انھوں نے لکھنؤ پہنچ کر مرقع نام رسالہ جاری کیا جو چند سال جیتا رہا، اب آخر میں وہ زاہد گوشہ نشین ہو کر نظر آئے، اور اسی پر ان کے کارنامۂ حیات کا خاتمہ ہو گیا، اللہ تعالیٰ اس خلق و محبت کے مجسمہ کو اپنی محبت سے نوازے،

---

بہار میں نئی تعلیم بنگال کے قرب بلکہ ملحقہ صوبہ ہونے کی وجہ سے بہت پہلے پھیلی، وہاں کے مسلمان شرفاء کے جو نونہال ان میں سب سے زیادہ پھلے اور پھولے ان میں سید علی امام، حسن امام اور مظہر الحق وغیرہ کے نام ان کے بعض سیاسی اور قومی کارناموں کی وجہ سے بہت نمایاں ہیں، ان ہی کے معاصرین میں ایک نام مسٹر نصیر بیرسٹر کا ہے، پٹنہ کے قریب شرفاء کا ایک مشہور قصبہ نگرنہسہ ہے، وہ وہیں کے انصاری خاندان کے چشم و چراغ تھے، خاندان میں عربی و فارسی علوم کا چرچا تھا، ان کے دادا شاہ عبد العزیز صاحب دہلوی یا حضرت شاہ عبد الغنی صاحب مجددی کے شاگرد تھے، اور ان نفوس قدسیہ کے برکات کا خاصہ اثر اس مغربی تعلیم یافتہ کے ذہن و خیال پر تھا، افسوس کہ ستمبر ۱۹۴۲ء کے آخر میں اس دور کی یہ یادگار شخصیت بھی مٹ گئی،

---

۱۸۹۵ء میں جب خاکسار پہلی دفعہ دیہات سے نکل کر شہر (پٹنہ) میں آیا تو سب سے پہلے ان ہی کی کوٹھی پر جو مرادپور کی سڑک کے شمالی رخ پر تھی اس تعلق سے قیام ہوا تھا کہ میرے چھوٹے چچا مرحوم اس زمانہ

میں ان ہی کے ساتھ رہتے تھے، عمر میں پہلا اتفاق تھا، اس لئے ان کی ہر چیز مجھے عجیب معلوم ہوئی تھی، بہت گویا، بہت ہنس مکھ، ہر وقت خوش و بشاش، شعر و سخن کے دلدادہ علمی صحبتوں کے شائق، بزرگوں کا ادب، دین کا پاس، اور مذہب کا جوش، کوٹ پتلون اور ہیٹ کے اس پتلے میں عجیب رنگین کیفیت پیدا کر دیتا تھا،

---

سنہ ۱۹۰۰ء میں ندوۃ العلماء کا ساتواں سالانہ جلسہ پٹنہ عظیم آباد میں تھا، جو قدیم تعلیم کے ساتھ جدید تعلیم کا بھی مرکز تھا، اجلاس میں علمائے کرام اور مشائخ عظام کے پہلو بہ پہلو جسٹس مولوی سید شرف الدین مرحوم کی سرکردگی میں ان نوجوان بیرسٹروں کا جھرمٹ بھی تھا، اور شاید یہ پہلا دن تھا جب مقدس شملے اور ہیٹ یکجا نظر آئے تھے، اسی اثنا میں جوش و حمیت کا یہ پتلا پورے انگریزی ڈریس میں اسٹیج پر آیا، اور وہ دلدوز تقریر کی کہ میری ان آنکھوں نے بڑے بڑے مقدس علماء اور مشائخ کو دہاڑیں مار مار کر روتے دیکھا، مقرر کے جوش کا یہ عالم تھا کہ اس نے اپنا قیمتی کوٹ، گھڑی، انگوٹھی سب نذر کر دی، جن لوگوں نے اس منظر کو دیکھا تھا وہ سماں آج تک نہیں بھولے ہیں،

---

یا تو میں نے ان کو ان انگریزی کپڑوں اور انگریزی شکل و صورت میں دیکھا یا پھر ابھی دس پندرہ برس ہوئے ریش سپید، مخملی ٹوپی اور اچکن اور کرتے میں دیکھا اور سنا کہ اب یہ عالم ہے کہ تسبیح و سجادہ سے سروکار ہے، مرحوم کی دوسری شادی نیورہ میں ہوئی تھی، چند سال ہوئے کہ وہاں اس سے بھی بڑھکر محو استغراق پایا، مجھ سے عزیزانہ برتاؤ تھا، جوانی میں میلاد کا پُرشوق رسالہ لکھا تھا، اور پیری میں شاعری پر ایک اردو مثنوی لکھی جو خاکسار کے مقدمہ کے ساتھ مطبع معارف میں چھپی تھی،

اللہ تعالیٰ سے دعا ہے کہ وہ مرحوم کو اپنی مغفرت سے سرفراز کرے، انکے پوری حالات نقوش سلیمانی کے آخر میں انکی مثنوی کے ضمیمہ میں لکھ دیئے گئے ہیں،

# مقالات

## قرآن اور علاجِ خوف[1]

از

ڈاکٹر میر ولی الدین ایم اے پی ایچ ڈی (لندن) بیرسٹرایٹ لا استاذ فلسفہ جامعہ عثمانیہ حیدرآباد دکن

"اس مختصر مقالہ مین مین نے ایک خونخوار جذبہ سے نجات کے چند نفسیاتی اصول پر روشنی ڈالی ہو جو اول سے آخر تک قرآن کریم سے ماخوذ ہین، خوف سے میری مراد ماسوائے اللہ کا خوف ہے، مین خشیۃ اللہ کو کوئی قابلِ علاج چیز نہین سمجھتا، معاذ اللہ یہ تو مین مقصود ہے، اِنَّمَا یَخْشَی اللّٰہَ مِنْ عِبَادِہِ العُلَمَاءُ کے اصول کو مین نے اختصار کے ساتھ پیش کیا ہو اور تفصیلات کو ترک کر دیا ہے"

دوروزہ عمر پر زخوف و خطر است — از غصہ غذائے خلق خونِ جگر است
آسودہ دلی ز بعد مردن ہم نیست — زیرا کہ خطرہ دران طرف بیشتر است
(ظہیر فاریابی)

انسان کی دوروزہ زندگی خوف و خطر سے بھری نظر آتی ہو اسکے قلب پر اس خونخوار جذبہ کا پورا تسلط دکھائی دیتا ہو جب وہ بستر سے اٹھتا ہے تو لرزان و ترسان اٹھتا ہو اور تمام دن کے غم و غصہ کے بعد جب وہ پھر بستر کی طرف لوٹتا ہے، تو بھی خائف و ہراسان ہوتا ہو! وہ ڈرتا کس چیز سے ہو؟ کسی کو تو بیماری کا خوف ہو کہیں ایسا نہ ہو کہ وہ بیمار ہو جائے اور دنیوی کامیابی کی ساری توقعات مٹی مین مل جائین جب کسی عزیز یا دوست کی بیماری کی خبر سن لیتا ہے

---

[1] یہ مقالہ موتمر علوم اسلامیہ جامعہ عثمانیہ مین پڑھا گیا،

تو بیچین و پریشان ہوجاتا ہے، ڈرتا ہے کہ کہیں مر نہ جائے، کسی کو خوف ہے کہ وہ ساری دولت کھو کر فقر و فاقہ میں مبتلا نہ ہوجائے، ضعف و ذلت کا شکار نہ ہوجائے، کسی کو اپنی ملازمت کی طرف سے خطرہ ہے، وہ حالات کو تشفی بخش نہیں پاتا، ڈرتا ہے کہ کہیں بہت جلد اس کو بے روزگاروں کی صفوں میں شریک ہونا نہ پڑے، ٹکڑوں کو محتاج نہ ہوجائے، رزق کا دروازہ بند نہ ہوجائے، کوئی اپنی ذمہ داریوں سے گھبرا رہا ہے، یہ ناقابلِ برداشت نظر آ رہی ہیں، اور وہ محسوس کر رہا ہے کہ اس کی قوتیں زائل ہو رہی ہیں، اس کا دل بیٹھا جا رہا ہے، اور وہ اپنے بلند مقام سے گر رہا ہے، کوئی ہے کہ اپنے ہم جنسوں سے ملنے سے گھبرا رہا ہے، وہ ان سے گفتگو نہیں کر سکتا، خوف سے اس کی زبان سوکھی جا رہی ہے، اور پسینوں میں ڈوب رہا ہے، کوئی خوف زدہ ہے لیکن نہیں جانتا کہ کس چیز سے خوف زدہ ہے، اس کو اپنا مستقبل تاریک نظر آ رہا ہے، خطرہ کا وہ تعین نہیں کر سکتا، لیکن خوف کی لہریں اس کے قلب میں اٹھ رہی ہیں، اور وہ بزدلی کی موت مر رہا ہے، الغرض خوف کا جذبہ عالمگیر ہے، ہر شخص اس کا شکار ہے، کون ہے جس کو فکر نہیں، غم نہیں، خوف نہیں، شیخ عماد الدین فضل اللہ نے جو بات غم کے متعلق کہی ہے، وہ خوف کے متعلق بھی صحیح معلوم ہوتی ہے، اور نفسیاتی طور پر غم نتیجہ ہے خوف کا:

غم را ز من و مرا گریز از غم نیست   یارانِ قدیم را شکست از ہم نیست
غم خو بمن کرد و من خوے بغم!   ہمچون من و غم دو یار در عالم نیست

کیا خوف سے نجات بھی ممکن ہے؟ کیا اس ظالم جذبہ کی مرد افگن قوت کا مقابلہ کیا جا سکتا ہے، اور اس پر فتح حاصل کی جا سکتی ہے؟ کیا زندگی کے چند روز طمانیتِ خاطر اور بے دلی کے ساتھ بسر کئے جا سکتے ہیں؟ علمائے نفسیات نے اس کا کیا علاج تجویز کیا ہے؟ حکمانے کائنات کی کنہ و حقیقت پر غور کرنے کے بعد کیا اس کو خوفناک اور بے درد و بے رحم قوتوں کا نتیجہ قرار دیا ہے؟ کیا کائنات انسان کے لئے ایک صلیب کے مانند ہے، جس پر بالآخر اس کو جان دینا ہے، خواہ پامردی اور ہمت کے ساتھ، یا نامردی اور بزدلی کے ساتھ لرزاں و ترساں؟ قرآن کریم خوف سے کس حد تک نجات دیتا ہے؟

لاتخافوھم وخافون ان کنتم مؤمنین (پ ۴ ع ۹)

کے کیا معنی ہین؟ کیا کوئی مخلوق و مرہوب شے حقیقت مین نافع و ضار ہوسکتی ہے، ؟ اگر نہین تو پھر خوف کیون؟ کیا یہ وہم کا نتیجہ نہین، باطل علم کی پیداوار نہین؟ کیا اس سے نجاتِ علم کی تصحیح سو ہوسکتی ہے، اختصار کے ساتھ بعض انہی اعتبارات پر یہان بحث کرنی مقصود ہے،

قرآنِ کریم کی تعلیم کی رو سے خوف سو نجات اور ان زنجیرون سے رہائی جن سے خوف نے ہماری گردنین باندھ رکھی ہین، دو طریقون سے ہوسکتی ہے، ایک طریقہ ذہنی ہے، اور دوسرا خارجی پہلا طریقہ علم کی تصحیح پر مشتمل ہی، اور دوسرا علم صحیح کے استعمال پر،

(۱) **علم کی تصحیح**:- خوف سے رستگاری حاصل کرنے کے لئے تمھین سب سے پہلے اپنے مابعد الطبیعیاتی مسلمات کا جائزہ لینا چاہیئے، مذہب کی زبان مین "یہ عقائد" کہلاتے ہین، ان کو عقل سے ثابت کرنے کی فلسفہ مین کوشش کیجاتی ہے، اور مذہب مین ان پر محض "ایمان" لایا جاتا ہی اور ورأ طورِ عقل سمجھا جاتا ہے لیکن یہ خلافِ تجربہ اور خلافِ وجدان نہین ہوتے، یہ مذہبی زندگی کے وہبی جذباتی اور حسی میلانات کی گہرائیون مین اپنی جڑین جمائے ہوئے ہوتے ہین، تجربہ ان کی تائید کرتا ہے، وجدان ان کو اپنے ذوق کے مطابق پاتا ہے، عقل ان کی تردید نہین کرسکتی،

ایسا پہلا عقیدہ جس کو مان لینے کے بعد خوف سے قطعًا رہائی مل جاتی ہے، حق تعالیٰ کا رحیم اور حکیم ہونا ہے، فلسفیانہ الفاظ مین یون سمجھو کہ کائنات تمھاری دشمن نہین دوست ہے، تم روحانی کائنات مین زندگی بسر کر رہے ہو، روحانی قوانین کی تم پر حکمرانی ہے یہ قوانین کورانہ نہین، ان کی ایک غایت اور مقصد ہے، اگر تم ان کی نوعیت کو سمجھ کر ان کے ساتھ توافق پیدا کروگے تو تم ان کو اپنا رفیقِ کار پاؤگے اور نتیجہ طمانیت اور تسکینِ قلبی ہوگا، ! اگر تم نادانی اور جہل سے ان کی خلاف ورزی کروگے، تو نقصان تمھارا ہی ہوگا، خوف و غم مین مبتلا ہوگے، حزن و یاس سے نجات نہین ملے گی، اور اس کا باعث خود

تمہارا جہل ہوگا، اور جہل سے پیدا شدہ غلط عمل، یقین و ایمان کی شاہانہ قوت سے قطعی طور پر مان لو کہ دنیا اچھی چیز ہے، کیونکہ اس کا مبدأ خیر ہے، یہ مبدأ حق تعالیٰ ہیں، جو حکیم بھی ہیں اور رحیم بھی! حق تعالیٰ خالقِ کائنات ہیں، جان کر کائنات کو پیدا کیا ہے، وہ جو کچھ کرتے ہیں، حق ہی بجا ہے، سراسر حکمت سے مملو ہے، باطل کا وہاں کوئی شائبہ نہیں، مَاصنع اللّٰہُ فہوخیر، ع

زنیکو ہر چہ صادر گشت نیکو است!

جب تمہارا یہ عقیدہ راسخ ہو جائے گا تو جہتِ غیر تم پر مبرہن ہو جائیگی، خیر کا جلوہ تمہیں ہر طرف نظر آنے لگے گا، کمالات پر تمہاری نظر جائیگی، دل میں اور نظر میں، بصر میں اور بصیرت میں حق جلوہ افروز ہوگا، یعنی تمہاری طبیعت اور تمہاری فطرت بدل جائیگی، وہ عیب جو اور عیب بین نظر باقی نہ رہے گی، وہ ذہنیت باقی نہیں رہے گی، جو ہر جگہ نقص کی تلاش کرتی ہے، اور اس پر اعتراض کرتی ہے، مستقبل کو خوف کی نگاہ سے دیکھتی ہے، اور واقعات کے وقوع کے پہلے ہی اُن پر شر ہونے کا حکم لگاتی ہے، اور وہی بھوتوں سے لرزتی اور کانپتی ہے!

ایمان کی آنکھ سے دیکھو اور یقین کرنے والے قلب کی باتوں پر غور کرو کہ حق تعالیٰ رحیم ہیں کانَ بالمؤمنین رحیما ان کا قول ہے، وہ مومن پر رحیم ہیں، وہ اس کے دوست ہیں، مددگار ہیں، مولیٰ ہیں نصیر ہیں، واللّٰہُ ولی الذین آمنوا (پ ۳ ع ۲) جب حق تعالیٰ مومن کے ولی ہیں، اس پر رحیم ہیں، تو پھر اس کو کس چیز سے خوف ہو سکتا ہے، ؟ حق تعالیٰ کو اپنا ولی جان کر وہ کس چیز سے ڈر سکتا ہے؟ وہ تو حق تعالیٰ کے زیر پرورش ہو جاتا ہے، اور حق تعالیٰ اس کے ساتھ بشانِ رحمت پیش آتے ہیں، اس کے تمام معاملات کے کفیل ہوتے ہیں، وکیل ہوتے ہیں، اجب یہ ادراک مومن کے قلب میں قوی ہو جاتا ہے، تو اب وہ بہ یک جست خوف و حزن سے آزاد ہو جاتا ہے، اور لاخوفٌ علیھم ولا ھم یحزنون کا مصداق بن جاتا ہے!

خوف کے وقت حق تعالیٰ کے رحیم و حکیم ہونے پر غور کرو، مضطر قلب کو، پریشان دماغ کو، معطل حواس کو کچھ دیر کے لئے اس نقطہ پر مرکوز کرو، یہی وہ نقطہ ہے جو انوار کا منبع ہے، قوتوں کا مرکز ہے، توانائیوں کا مبدء ہے، اسی پر نظر جما کر تم خوف سے نجات حاصل کروگے، تمہارا ضعف دور ہوگا، حزن رفع ہوگا، سکون حاصل ہوگا، سرور حاصل ہوگا، طمانیت و تسکین قلبی نصیب ہوگی،

جب حق تعالیٰ حکیم و رحیم ہیں اور وہی جہاندار ہیں، تو ظاہر ہے کہ ع

جہاندار داند جہان داشتن

اب مجھے کسی تجربہ سے خوف زدہ ہونے کی کیا ضرورت ہے، ع

ہرچہ آن خسرو کند شیرین بود!

ہر واقعہ کی تخلیق اس ہمہ خیر قوت سے ہو رہی ہے، جو حکیم مطلق بھی ہے، اور رحیم و کریم مطلق بھی!؟ اب زندگی کا کوئی واقعہ میرے لئے مضر نہیں ہوسکتا، وہ بحیثیت مجموعی میرے لئے مفید ہے، خیر برتر کے حصول کا ذریعہ ہے، یہ میرا جہل ہے کہ باوجود حق تعالیٰ کو رحیم اور ولی مان کر پھر یہ خیال کرتا ہوں کہ وہ مجھے نقصان پہونچانا چاہتے ہیں، درپے آزار ہیں، اجب تھوڑے سے غور و فکر کے بعد میری سمجھ میں یہ بات آگئی، کہ حق تعالیٰ رحیم ہیں اور میرے حال کے علیم، تو جمعیت تامہ مجھے نصیب ہوتی ہے، اور خوف بالکل رفع ہوجاتا ہے، !

دوسرا اصول جس کے مان لینے کے بعد خوف قطعی طور پر دور ہوجاتا ہے، حق تعالیٰ کی معیت کا عقیدہ ہے، حق تعالیٰ ہمارے ساتھ ہیں، جہاں کہیں ہم ہوں، وَهُوَ مَعَكُمْ اَيْنَمَا كُنْتُمْ، (پ ۲۷، ع ۱) جب مجھے اس امر کا تحقق ہوجاتا ہے کہ حق تعالیٰ ہمیشہ میرے ساتھ ہیں، مجھ سے بہت قریب ہیں، "اقرب" ہیں، میری حفاظت فرما رہے ہیں، ان کی معیت کی وجہ سے میں تمام شر و گزند سے محفوظ ہوں، جہاں بھی ہوں محفوظ ہوں، ان کے حفظ و امان میں ہوں، تو پھر خوف میرے قلب سے بالکل دور ہوجاتا ہے، اور سرور و اطمینان، بلکہ ایک ذوق و مستی پیدا ہوجاتی ہے،!

در ہجر تو بودہ اندوہ و آزارم　　از وصل تو رفت ہستی و پندارم!

شادی آمد و نصیبِ جانم شد　　اکنون جان و تن خویش را بر آرادم (حبت)

جب بھی خوف کے حالات پیدا ہوں، واقعات خطرناک نظر آئیں، غم کے بادل قلب پر چھا ئیگیں تو ہمیں اس امر کا احساس کرنا چاہئے، کہ حق تعالیٰ ہمارے ساتھ ہیں، وہ رحیم ہیں، قادر مطلق ہیں، ان کی معیت کی وجہ سے مجھے علوے تمکین حاصل ہے" انتم الاعلون واللہ معکم کا مصداق ہوں، ان کو رکھ کر مجھے کس چیز سے نقصان پہونچ سکتا ہے، ان کی معیت کی وجہ سے میں ہر شئے پر غالب ہوں، ہر شئے سے بلند ہوں، ان کو رکھ کر مجھے کسی شئے کی نہ خواہش ہے، اور نہ اس کے نہ ملنے کا غم، جب مجھے کسی چیز کی خواہش ہی نہ ہو تو پھر شکستِ خواہش کا بھی احتمال نہیں، اور اس کے نتیجہ غم و خوف سے بھی آزاد ہوں!

لیکن غم و مصیبت و خوف کی حالت میں حق تعالیٰ کی معیت کا احساس اسی وقت پیدا ہو سکتا ہے جب ہم راحت اور آسودگی، فراغت و اطمینان کی حالت میں بھی حق تعالیٰ کی یافت و شہود سے غافل نہ رہے ہوں، ان کی یاد سے ذہول نہ رہا ہو، اور کسی عارف کے یہ الفاظ ہمارے پیش نظر رہے ہوں:

تشنۂ او میر گر تو زندہ　　خاکِ آن در باش گر تو بندۂ

ذرۂ دردِ خدا در دل ترا　　بہتر از ہر دو جہاں حاصل ترا

جب ہمارے دل میں حق تعالیٰ کا درد ہو، محبت ہو، ان کی معبودیت و ربوبیت کا اقرار ہو، ذلت کا اظہار ان ہی کے سامنے ہو، ذل و افتقار کی نسبت ان ہی کے ساتھ وابستہ ہو تو پھر خوف اور پریشانی کے وقت ہمیں ان کی معیت کا شدید احساس ہوتا ہے، ہم محسوس کرتے ہیں، کہ وہ ہمارے ساتھ ہی تو ہیں، مونس ہیں، غمخوار ہیں، نصیر ہیں، وکیل ہیں، اس طرح ہمارے قلب کی حفاظت ہو جاتی ہے، سکینت و طمانیت پیدا ہوتی ہے، اور خارجی حالات میں بھی خوشگوار تغیر پیدا ہو جاتا ہے، اور ہم تمام مصائب سے محفوظ ہو جاتے ہیں، اور حزن سے خوف سے رہائی مل جاتی ہے،!

اگر تم خوف سے بالکلیۃ رہائی کے خواہان ہو، اس کی بیخ و بنیاد کو صحن دل سے اکھاڑ کر پھینک دینا چاہتے ہو، "جمعیت حقیقیۃ" کے حصول کے خواہشمند ہو، تو خود شناس بنو، عرفان نفس حاصل کرو، اپنی حقیقت سے آگاہ ہو جاؤ، اس عرفان کا آلہ محض عقل نظری نہین، اس کے لئے اس عقل کی ضرورت ہے جو بقولِ اقبال "ادب خوردۂ دل" ہے، عقلِ نظری (قیاساتِ عقلِ یونانی) تمھین خود شناسی مین زیادہ مدد نہین دیسکتی، یہ زیادہ تر اوہام باطل کا نقشہ تمھاری نگاہون کے سامنے پیش کرتی، اور پھر اسکو بگاڑتی رہتی ہے، یہی اس کا محبوب مشغلہ ہے، یہ تمھین لذتِ حضور سے محروم رکھتی ہے، کیونکہ خود اسکی تقدیر مین حضور نہین"؛

انجامِ خرد ہے بے حضوری ہے فلسفہ زندگی سے دوری!

(اقبال)

تمھین اس جگہ اقبال کی نصیحت پر عمل کرنا چاہئے، جو "پیر روم" کی ہدایت کے مطابق تم سو کہ رہی ہین

عقل بہم رسان کہ ادب خوردۂ دل است

یہ عقل تمھین اس وقت حاصل ہو گی، جب شیخ بو علی سینا کی تحقیقات سے صرف نظر کر کے "سخن محمدی" سے دل بستگی پیدا کرو:

دل در سخنِ محمدی بند اے پورِ علی ز بو علی چند

(حکیم خاقانی در تحفۃ العراقین)

اب تمھین اس عقل کے ذریعہ جو نورِ وحی کی ہدایت و رہبری مین قدم اٹھا رہی ہو، اپنی ذات کی معرفت حاصل کرنی چاہئے، اس معرفت کے حصول کے بعد تم کو اپنی "عبدیت" کا علم ہو جائے گا، کہ تم ذات و ماہیت کے لحاظ سے معلوم ہو، خارجاً مخلوق ہو، غیر ذاتِ حق ہو، حق تعالیٰ تمھارے ظاہر و باطن، اول و آخر ہین، تم کو محیط ہین، تمھارے ساتھ ہین، تم سے قریب و اقرب ہین، تم حق تعالیٰ ہی کے

وجود سے موجود ہو، ان ہی کی حیات سے زندہ ہو، ان ہی کے علم سے جانتے ہو، ان ہی کی قدرت وارادے سے قدرت وارادہ کا استعمال کرتے ہو، وجود اور تمام صفاتِ وجودیہ تمھارے پاس امانت ہیں، یہ تمھارے لئے اصالۃً نہیں امانۃً ہیں، تم فقیر ہو اور امین، امانت کا استعمال جب کائنات کے مقابلہ میں کرتے ہو، تو خلیفۃ اللہ کہلاتے ہو، اور جب امانت کا استعمال حق تعالیٰ کے مقابلہ میں کرتے ہو، تو ولی اللہ کہلاتے ہو، یہی چار اعتبارات ہیں عبداللہ کے، فقر، امانت، خلافت، ولایت، عبداللہ کے پاس اللہ ہیں، ان کی ہویت وانیت ہے، صفات وافعال ہیں، ملک وحکومت ہیں، عبداللہ کا قیام ذات اللہ میں ہوتا ہے، ذات اللہ میں خوف کا کیا اعتبار ہو سکتا ہے، وہ تو سرورِ محض ہے، اس لئے عبد بھی اللہ کی جہت سے اپنے اندر ناقابل بیان سرور محسوس کرتا ہے، طمانیتِ محض و ذوقِ خالص کا مخزن بن جاتا ہے، کیا خوب کہا ہے کسی عارف تام المعرفت نے ؎

چون بدانستی کہ ظلِ کیستی فارغی گر مُردی وگر زیستی
قطرۂ نوری سراپا نور باش بگذر از غم دائماً مسرور باش (رومی)

انسان اپنی اس حقیقی جہت کو فراموش کرکے خوف وحزن میں مبتلا ہوتا ہے، یا پھر خوف وحزن اس کے قلب پر محیط اس لئے ہیں، کہ وہ سرے سے اپنی حقیقت سے آگاہ ہی نہیں، اس کے ہر درد وغم، ہر خوف وہراس کا علاج خود اس کے ہاتھ میں ہے، اور وہ اس سے جاہل! اس سے زیادہ محرومی کیا ہو سکتی ؟!

یک سبد پُر نان ترا فرقِ سر تو ہمی جوئی لب نان دربدر!
تا بزانوے میانِ قعرِ آب وز عطش وز جوع گشتستی خراب (رومی)

(۲) علم صحیح کا استعمال: جب تم کو اپنی حقیقت کا عرفان حاصل ہو گیا، جب تم نے یہ جان لیا کہ حق تعالیٰ مومن کے ساتھ ہیں، اس سے قریب اور اقرب ہیں، اس کے ظاہر و باطن ہیں، جب تم کو یہ یقین ہو گیا

کہ حق تعالیٰ مومن کے ولی ہین، مولیٰ و نصیر ہین، اس پر رحیم ہین، تو اب خوف کے وقت اپنے ایمان کی قوت سے کام لو، جرأت کے ساتھ کہو کہ کائنات کی کوئی چیز تم کو خوف زدہ نہین کر سکتی، اپنے خوف زدہ نفس کو مخاطب کرکے کہو، :

| | |
|---|---|
| اَلَیْسَ اللّٰہُ بِکَافٍ عَبْدَہٗ وَیُخَوِّفُوْنَکَ | کیا اللہ اپنے بندے کے لئے کافی نہین؟ |
| بِالَّذِیْنَ مِنْ دُوْنِہٖ | کیا تجھ کو یہ لوگ اُن سے ڈراتے ہین جو |
| (پ ۲۴ ع ۱) | خدا کے ماسوا ہین، ؟ (ڈرمت) |
| اِنَّمَا ذٰلِکُمُ الشَّیْطَانُ یُخَوِّفُ اَوْلِیَآءَہٗ | یہ جو ہے سو شیطان ہے، کہ اپنے دوستون |
| فَلَا تَخَافُوْھُمْ وَخَافُوْنِ اِنْ کُنْتُمْ | سے ڈراتا ہے، سو تم اُن سے مت ڈرنا اور |
| مُؤْمِنِیْنَ، (پ ۴ ع ۹) | اور مجھ ہی سے ڈرنا، اگر تم مومن ہو، |

ہمین اپنے تحت الشعور نفس کے ساتھ بچّون کا سا برتاؤ کرنا چاہئے، دیکھو بچہ اندھیری رات مین جاگ پڑتا ہے، اور ڈر کر رونے لگتا ہے، تم اس سے کہتے ہو "ڈرومت یہان کوئی چیز ایسی نہین جس سے تم کو ڈر ہو" خوف کی چیزین صرف تمھارے خیال مین ہین، کمرے مین نہین" اس طرح خوف کی نفی کرنے کے بعد تمھین ان چیزون کا اثبات کرنا چاہئے، جو سچ ہین، مثلاً تم کہوگے" مین تمھارے ساتھ ہون، تمھارے بازو ہی مین تو ہون، کیا مجال کہ کوئی چیز تم کو چھو سکے" اس طرح اطمینان دلانے کے بعد کہ تم پاس ہی ہو، اور اس کو تمھاری قوت پر یہ یقین ہونے کی وجہ سے کہ تم اس کی حفاظت کرنے کے قابل ہو، بچہ پھر بے فکری کی نیند سو رہتا ہے، !

یہی طریقہ تم کو اپنے تحت شعوری نفس کے ساتھ استعمال کرنا چاہئے، پہلے خوف کے اسباب کی نفی کرنی چاہئے، جرأت و ہمت کے ساتھ اس کو یقین دلانا چاہئے، کہ ساری دنیا مین خدا کے سوا تمھین کوئی چیز ڈرا نہین سکتی، تم جانتے ہو کہ یہ شیخی نہین، واقعہ ہے، حقیقت کے عین مطابق ہے، مومن جس پر حق تعالیٰ

رحیم ہین جس کے ساتھ وہ ہین جس کی نصرت کا وہ اپنے اوپر حق سمجھتے ہین، حقاً علینا نصر المومنین جس کو وہ ستر ماؤن سے زیادہ شفیق اور مہربان ہین، ایسا مومن کائنات مین سوائے حق تعالیٰ کے کس چیز سے ڈر سکتا ہے، اور ڈر کر مومن رہ کیسے سکتا ہے؟ دیکھو ساری اشیا مخلوق ہین، مربوب ہین، محکوم ہین مملوک ہین، جب تک خالق و حاکم و مالک رب نہ چاہے، یہ ہمین نقصان کیسے پہونچا سکتی ہین؟ حکم اللہ ہی کا چلتا ہے، الحکم للہ متصرف فی الامور حق تعالیٰ ہی ہین، ان ہی کے قبضۂ قدرت مین تمام جاندارون کی پیشانی کے بال ہین، مامن دابۃ الا ھو آخذ بناصیتھا، ڈرنا ہمین ان ہی کے جلال سے چاہئے، نافع وہ ہین، اور ضار وہ، معزوہ ہین، اور مذل وہ، اور سارا عالم فقیر اور محتاج، نہ نفع کی قوت رکھتا ہے، نہ ضرر کی، اسی لئے حضور انور صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا :

وَلَوْ جَهَدَ الْعِبَادُ اَنْ يَنْفَعُوْكَ بِشَيْئٍ لَمْ يَقْضِهِ اللّٰهُ لَكَ لَمْ يَقْدِرُوْا عَلَيْهِ

وَلَوْ جَهَدَ الْعِبَادُ اَنْ يَضُرُّوْكَ بِشَيْئٍ لَمْ يَقْضِهِ اللّٰهُ عَلَيْكَ لَمْ يَقْدِرُوْا[۱]

"اگر سب بندے مل کر کوشش کرین کہ تجھے اس چیز سے نفع پہنچائین، جو اللہ نے تیرے لئے مقدر نہین کی تو وہ ایسا کرنے کی قدرت نہ پائین گے، اور اگر سب بندے مل کر تجھے کسی چیز سے ضرر پہنچانے کی کوشش کرین جو اللہ نے تیرے لئے مقدر نہین کی، تو وہ اس پر قدرت نہ پائین گے"

اس صداقت پر پورا یقین رکھ کر اپنے نفس سے کہو کہ تجھے قطعاً کسی چیز سے ڈرنا نہین چاہئے! اور زندگی کا یہ عجیب قانون ہے کہ جون ہی خوف قلب سے دور ہوا، اب دنیا کی کوئی چیز ہمین گزند نہین پہنچا سکتی، حضرت دانیال کے متعلق کہا جاتا ہے کہ انھین شیرون کے غار مین ڈال دیا گیا لیکن

---

[۱] یہ اس حدیث کا ایک حصہ ہی، جو حضرت عبداللہ بن عباسؓ سے مروی ہی، اور جس کو حضرت غوث الاعظم شیخ عبد القادر جیلانی فتوح الغیب مقالہ ۴۲ مین پیش فرماتے ہین اور تاکید کرتے ہین کہ ہر مومن کو چاہئے کہ اس حدیث کی اپنی دل مین تکرار کرتا رہی تاکہ دنیا و آخرت مین تمام آفات سے محفوظ رہے، اور اللہ کی رحمت سے دونون جہان مین عزت پائے"

شیرون نے انھین چھوا تک نہین، اسکی نفسیاتی توجیہ یہی ہوسکتی ہے، کہ حضرت دانیال کا حق تعالیٰ پر اتنا اعتماد تھا کہ خوف ان کے سینہ مین مطلق نہ تھا، اور اسی وجہ سے شیر انھین چھو نہ سکے، یہ تو ہم سبھی جانتے ہین کہ کتا جو خوف زدہ شخص پر حملہ کر دیتا ہے، اس شخص کے قریب بھی نہین آتا، جو بالکل بے خوف ہوتا ہے، یہ جو سنیاسی جنگلون مین جا بیٹھتے ہین، جہان ہر قسم کے موذی اور درندہ جانور بھی موجود ہوتے ہین کیسے محفوظ رہتے ہین،؟ ان کی بے خوفی ان کے لئے سب سے بڑی حفاظت کا کام دیتی ہے، ا جو شخص حق تعالیٰ کو محافظ سمجھتا ہے، وہ بے خوف ہوتا ہے، کامل بے خوفی نتیجہ ہے ایمان راسخ کا!

نفی کے بعد اثبات یعنی نفس کو یہ یقین دلانے کے بعد کہ خوف کی کوئی وجہ نہین، اب ہمین حق تعالیٰ کی معیت، احاطت، قرب و اقربیت کا ادراک کرنا چاہئے، جس طرح کہ چھوٹے بچے کو ہم نے اپنی موجودگی کا یقین دلایا تھا، اسی طرح نفس کو حق تعالیٰ کے حضور و معیت کا یقین دلانا ضروری ہے، جب وہ یہ محسوس کرنے لگتا ہے، کہ اس کا قیام حق تعالیٰ کی ذات مین ہے، وہ حق تعالیٰ کے نور مین منکشف ہے، اس کے داہنے بائین اوپر نیچے آگے پیچھے حق تعالیٰ کا نور ہے، وہ نور کے قلعہ مین محصون ہے، محفوظ ہے، تو پھر خوف کا سایہ اس کے قلب سے اُٹھ جاتا ہے، (ظلمت نور کی موجودگی مین کیسے ٹھہر سکتی ہے؟) سرور و طمانیت حقیقی کا نفوذ اس کی رگ وپے مین مس ہونے لگتا ہے، وہ قطرۂ نور بن جاتا ہے، سراپا نور ہو جاتا ہے، اور مسرت دائمی سے ہمکنار ہو جاتا ہے!

اس مقصود کے حصول کے لئے تمھین بعض ازلی و ابدی صداقتون کا دہرانا بڑی مدد دے گا، جب خوف وہراس کی لہرین تمھارے قلب مین قیامت خیزی کر رہی ہون، اور دل بیٹھا جا رہا ہو، اور تمھاری نظر مین دنیا تاریک ہو رہی ہو، تو تمھین بیٹھ جانا چاہئے، اور آہستہ سے لیکن استقلال و ثابت قدمی کے ساتھ معیت حق کا ادراک کرتے ہوئے ان صداقت بھرے الفاظ کی تکرار کرنی چاہئے:

حَسْبِیَ اللّٰہُ نِعْمَ الْوَکِیْلُ وَ نِعْمَ الْمَوْلٰی مجھے اللہ کافی ہے، اور وہ کیا خوب کارساز ہے،

وَنِعْمَ النَّصِيْرُ" کیا خوب مولیٰ ہے، اور کیا خوب مددگار ہے"

ان کی تکرار سے ہماری بصیرت کی آنکھیں کھلتی ہیں، ہمیں حق تعالیٰ کی کفایت کا یقین ہوتا ہے، اور اسی یقین کی وجہ سے ہمیں خوف سے نجات ملتی ہے، آزادی نصیب ہوتی ہے،

جامع ترمذی میں ہے کہ جب حضور انور صلعم کو کوئی مشکل پیش آتی، فکر کا بار قلبِ انور پر ہوتا تو حق تعالیٰ سے مخاطب ہو کر فرماتے،

یَا حَیُّ یَا قَیُّوْمُ بِرَحْمَتِكَ اَسْتَغِیْثُ

درد بھرے دل سے "الغیاث" کی یہ پکار نکلی، کہ حیّ القیوم کی رحمت نے قلب کو سنبھالا دیا، اور اسکی حفاظت کے سامان فراہم کر دیئے،!

یاد رکھو کہ خوف طاری ہوتا ہے خوف پیدا کرنے والے خیال کو قبول کر لینے کی وجہ سے، اس خیال کا مقابلہ ذہن کی اس سطح پر ۔۔ کرنا ممکن ہے جس سطح پر خوف کی موجیں اٹھ رہی ہیں، کوشش اس بات کی کرنی چاہئے کہ قلب اس سطح سے بلند ہو جائے، اور بالاتر سطح پر قدم جمائے، دیکھو سمندر کا طوفان اسی وقت فنا کا باعث ہوتا ہے، جب ہم اس کی تباہ کن موجوں میں گھر جاتے ہیں، لیکن اگر ہم کسی بلند پہاڑی پر چڑھ جائیں، تو پھر ان بلاخیز موجوں کے شور و شور سے ہمیں نجات مل جاتی ہے، کیونکہ اب ہم ان کے پنجے سے باہر ہیں! بالکل اسی طرح جب ہم خوف کی حالت میں حق تعالیٰ کی طرف متوجہ ہو جاتے ہیں تو ہمارا قلب خوف کی سطح سے بلند ہو جاتا ہے، اور اس مقام پر پہونچ جاتا ہے، جہاں سکون ہی سکون ہے، شانتی ہی شانتی، سکھ ہی سکھ،!

یاد رکھو قرآن کریم کی تعلیم کی رو سے ہمارے سارے دردوں کی دوا حق تعالیٰ ہیں، خوف و حزن کا علاج حق تعالیٰ کی محبت ہے، غیر اللہ سے بیزاری ہے، درد و الم خوف و ہراس کے وقت اپنے رُخ کو حق تعالیٰ کی طرف اخلاص کے ساتھ پھیر دو اور عجز کے ساتھ ان کے قدموں پر پڑ جاؤ،

اور پھر تمھارا کام بن نہ جائے تو شکایت کرنا،

در حضرتِ ما دوستی یکدلہ کن
هر چیز کہ غیر ماست آنرا یلہ کن
یک صبح باخلاص بیا بر درِ من،!
گر کار تو بر نیاید آنگہ گلہ کن،!

(ابوسعید مهنه)

---

## الفاروق

حضرت فاروق اعظم کی لائف اور طرزِ حکومت، صحابہ رض کے فتوحات، عراق و شام، مصر و ایران کے فتح کے واقعات، حضرت عمر رض کی سیاست، اخلاق، زہد، عدل اور اسلام کی عملی تعلیم کا شاندار منظر یہ کتاب مولانا شبلی کی بہترین تصنیف سمجھی جاتی ہے، مطبع معارف نے نہایت اہتمام سے اس کا نیا اڈیشن تیار کرایا ہے، جس کے ساتھ دنیاے اسلام کا رنگین نقشہ بھی شامل ہے، طباعت و کاغذ نہایت عمدہ، ضخامت ۳۱۲ صفحے، قیمت ستے،

## المامون

خلیفہ مامون الرشید عباسی کے عہدِ سلطنت کے حالات، مولانا شبلی مرحوم کی یہ پہلی تصنیف ہے، جس مین ممدوح نے تاریخِ اسلام کے پرفخر عہد کے سیاسی، علمی، مذہبی اخلاقی، تمدنی حالات قلمبند کئے ہین، جن سے دولت عباسیہ کے عروج و کمال کے زمانہ کا مرقع آنکھون کے سامنے پھر جاتا ہے، دارالمصنفین نے خاص اہتمام سے چھپوایا ہے، قیمت عہ، ضخامت ۲۴۴ صفحے،

منیجر دارالمصنفین

# حضرت مرزا مظہر جان جاناںؒ

جناب عبدالرزاق صاحب قریشی

(۲)

**شہادت** | جب مرزا صاحب کا سن ۸۰ سے تجاوز کر گیا، تو اکثر ذکرِ رحلت اور دعاے خیرِ خاتمہ فرمایا کرتے تھے[1] اور وظائف و عبادات میں بھی اضافہ ہو گیا، اکثر عزیزوں اور دوستوں کو خطوں میں بھی لکھتے چنانچہ ملا عبدالرزاق کو لکھتے ہیں:

"وقت رحلت نزدیک رسیدہ، عمر از ہشتاد تجاوز نمودہ و توقع ملاقات نماندہ کہ مارا طاقتِ سیر و سفر نماندہ، (مکتوب پنجاہ و دیکم)

صاحبزادہ مرید حسین کو لکھتے ہیں:

"ملاقاتہا موقوف بمقدر است و عمر آخر، اگر در زندگی میسر نہ شد، انشاء اللہ تعالیٰ بشرط ایمان در بہشت برخوردہاے خاطر خواہ خواہم کرد" (مکتوب سی و ہشتم)

میر محمد مبین کے نام لکھتے ہیں، کہ

"از خبر جانگداز میر سلمان صاحب چہ نویسم کہ بر من گذشت، بیت،

یار رفت و ما چو نقشِ پا بخاک افتادہ ایم ... سایہ می گردید کاش این نارسا افتادگی

---

[1] معمولات مظہریہ صلہ"

الحمد للہ ما ہم بر سر راہیم ...... بہر حال ہمہ مصیبتہا میگذرد و ما ہم خواہیم گذشت نفسے کہ در یادِ خدا گذرد غنیمت است۔" (مکتوب پنجاہ و پنجم)

ایک اور مکتوب میں یوں رقمطراز ہیں:

"والد بزرگوار شما کہ جامع ہزاران مناقب بودند، از انتقالِ خود ازین عالم داغے بپا گذاشتند...... ما و ایشان بعلاقہ ہم عمری در وقتِ قدوم باین خاکدان بتقدیم و تاخیر چند قدم ہمسفر بودیم، حالا وقت رجوع بوطنِ اصلیست نیز بفاصلہ چند نفس ہم قافلیم

امروز گر از رفتہ عزیزان خبرے نیست فرداست درین بزم ز ما ہم اثرے نیست"

(مکتوب پنجاہ و ششم)

صاحبِ معمولاتِ مظہریہ کا بیان ہے کہ مرزا صاحب اکثر فرمایا کرتے تھے، کہ مجھے تعجب ہوتا ہے کہ لوگ موت سے کیوں ڈرتے ہیں، حالانکہ حدیث شریف میں آیا ہے کہ "روح را مجرد از انقطاعِ قالب شرف التقاء از خدا و رسول میسر شود۔"[۱]

مرزا صاحب کو ان ارواحِ طیبات سے ملنے کا بہت شوق تھا[۲]

حضرت رسولِ خدا صلی اللہ علیہ وسلم، حضرت ابوبکر صدیق، حضرت امام حسن، حضرت جنید بغدادی، حضرت خواجہ بہاء الدین محمد نقشبندی اور حضرت مجدد رضی اللہ تعالیٰ عنہم،

صاحبِ معمولات لکھتے ہیں، کہ مرزا صاحب کو غایت درجہ اشتیاق تھا، کہ ان کو شرفِ شہادت حاصل ہو، لیکن پھر بڑی حسرت سے فرماتے کہ ایامِ جوانی میں جب شہادت حاصل کرنے کا موقع تھا، تو میں حاصل ہی نہ کرسکا، اب بڑھاپے میں یہ عزت کہاں نصیب ہو سکتی ہے، مگر پھر خود ہی فرماتے کہ خدا سے مایوس نہ ہونا چاہیئے، چنانچہ زمانہ نے دیکھ لیا کہ خدانے ان کو مایوس نہیں کیا،

---

۱؎ معمولاتِ مظہریہ ص ۱۳۶ ۲؎ ایضاً صفحہ ۱۳۸

